ہین فیض خدا سی سبحان … عون خلائق جن و انسا…

مثنوی جناب کامل فن ناسخ استاد اہل سخن
نور پہیلا ہی جسکی مضمون کا

سنہ ۱۲۶۵ ہجری

نام جسکا

# سراج نظم

ہوا

نظم ہی ترجمہ حدیثونکا

یعنی جو کچہ امام دین نی کہا
باتین اوسکی ہین بہت مطبوع کی محمد حسین نی مطبوع

نافع خلق بیگمان ہی یہ
سخن حق کا بیان ہی یہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ہی سزاوار حمد ذات خدا
قابل شکر ہی صفات خدا
کنگ ہی نطق کیا کہون توحید
دنگ ہی عقل کیا کرون تحمید

مرتفع ہی یہ بام عز و جلال
نارسا ہی کمند وہم و خیال
عقل اول یہان ہوئی مبہوت
کیون نہ ہو نفس ناطقہ کو سکوت

شہد اللہ لا شریک لہٗ
وحدہٗ لا الہ الا ہو
عجز ادراک انبیا نی کیا
ما عرفناک مصطفی نی کہا

اور کس کو کہون کہ عارف ہے
کون اب عارف معارف ہے
بس یہی گفتگوی صادق ہے
کہ وہی خالق اور رازق ہے

کیا بنائی ہین آسمان و زمین
مہر و ماہ و ستارہ و پروین
میوہ دار اوسنی کردی اشجار
رنگ پہولون کے ہین ہزار ہزار

گل و خار ایک شاخ سی نکلے
نیک و بد ایک شاخ سی نکلے
ہی جہان گنج زر وہین اژدر
ہین نہنگون کی متصل گوہر

اہل کی ساتھ ساتھ ہین نااہل
تہی محمد جہان وہین بوجہل
نور ظلمت سی ہو گیا ممتاز
سحر سی ہی یہ رتبۂ اعجاز

سالکون کو ہی مثل راہ صنم
دیر گویا ہی رہنمای حرم
یون ہین معلوم ہوتی ہی ہر چیز
ضد سی مفہوم ہوتی ہی ہر چیز

کرو تمیز آدم و جن مین
کرو تمیز رات مین دن مین
خلقت خوب عین حکمت ہے
خلق معیوب عین حکمت ہے

آگ ہر چیز کو جلاتی ہے
پر شب و روز کام آتی ہی
کو جلانی کی خو نہین بہتر
سو جگہ ہی یہ بالیقین بہتر

جو نہ ہو آگ تو کہان ہو چراغ
گرم کیونکر ہون آب و شیر او جاغ
یون ہین ہر چیز بہ سمجہ ہی خوب
اپنی اپنی جگہ ہی ہر شی خوب

جو نہوتی یہ کافر غدار
منکر ذات واحد دادار

رونق ایمان کی ہی کفر سی جان
ہوتی ناقوس سے بلند اذان

دل مین گذرا نہین وہ جہان کہان
خود بخود کب دل اوسکو مان گیا

منہ کری جس طرف دل آگاہ
نہین شبہہ فَثَمَّ وَجہُ اللہ

ذات ہو دیکھنا تو دیکھ صفات
تو صفات خدا مین دیکھ لی ذات

## نعت خیر البشر حبیب اللہ

صاحب سیف صاحب اعجاز
انبیا کی جنود مین ممتاز

ان سی پیدا ہوئی ہین صبح ومسا
جنت ونار وعرش وارض وسما

خلق جس آن انس وجن کو کیا
نائب اپنا خدا نی ان کو کیا

حق نی میر عمارت ان کو کیا
خلق بہر امارت اُن کو کیا

النبی تا صاحب زمان ہین ایک
چودہ ہون بے شک اور گمان ہین ایک

تہی سوار براق عرش سیر
ساتھ جبریل صورت چاکر

آگی آگی بلال با نعلین
عرش پر دیتی تہی صدا نعلین

رجعت شمس اور شق قمر
بخدا تہا کمال سہل اون پر

یہ نہوتی تو کچہ نہوتا خلق
چہوڑتی کب عدم کا پردا خلق

جبکہ خیر البشر ہوئی پیدا
کوئی ہرگز نہ تہا سوای خدا

حبذا نام پادشاہ امم
ہوئی مقبول توبۂ آدم

## منقبت ہی امام اول کی

اول اولیا بہ نص جلے
بعلے ولی علی ولے

نیر اعظم سمای یقین
کوکشف شرح ماجرای یقین

جاتی ہین درد لادوا اس سے
پائی ایوب نی شفا اس سے

جی ہی دوزخ کا بس نکل جاتا
آتش آ...

عین حکمت ہی جو ہی فعل حکیم
صانع وخا...

دیدۂ دل کی سامنی ہی وہی
حق وباطل...

ہر طرف قدرتین نمایان ہین
ہر طرف صنعتین نمایان

ہی کدہر جستجوی ذات خدا
عین ذات خدا صفات خدا

احمد مجتبی رسول خدا
سید انبیا قبول خدا

جب نہ تہی کوئی چیز تہی احمد
باوقار وتمیز تہی احمد

نور کی یہ ہین خاک کا آدم
پہر امولا کجا کجا آدم

جب کہ ڈالی بنای ارض وفلک
جا ہی مزدور تہا گروہ ملک

ہین ابد اور ازل کی یہ مالک
یہی باقی ہین اور سب ہالک

پہنی پوشاک تا بعرش گئے
دیکہی افلاک تا بعرش گئے

اہل سنت کی جو کتب ہین صحیح
اونسی ہوتا ہی مستفاد صریح

حبذا عزت رسول کریم
نہ کرین غبطہ کیون جناب کلیم

تہی یہ فرمان ردای شمس وقمر
ہوئی ان سی بنای شمس وقمر

ان پر آدم کو فوق خاک نہین
کالبد بہی بنا ہی بعد کہین

سب ہوئی انکی سامنی پیدا
سب کہی ان کی نام نی پیدا

کلمی مین نہو جو ان کا نام
نہ ہو مقبول حضرت علام

قالع باب قلعۂ خیبر
قاتل عمرو ومرحب وعنتر

گوہر معدن ابی طالب
اختر روشن ابی طالب

مرتضی خضر کا ہی راہنما
گرد پا سے ہی موکل دریا

ہی علی فخر آل ابراہیم
خلف بی مثال ابراہیم

## محمد ابن سنان

ل سی اوسنی آپ سنا
... مصطفی مین تہا
لیا فضائل دی خدا نی سی
جن جن اسرار پر یہ ہی مشرف
متحیر مین اس خیال مین تہا
اگی نزدیک وہ شقی بیٹہا
صاحب اس قبر کا معظم تہا
معتقد نی کہا کہ تہا یہ حکیم
ہوگیا اہل عقل پر غالب
ہین اگرچہ عرب فصیح و بلیغ
فوج فوج آئی اوسکی ہات مین
ہر موذن پکارتا ہی یہی
یونہین کہتی ہین پانچ وقت اذان
سنکی حال یہ ابی العوجا
اس جگہ میری عقل ہی حیران
دونون اسمین کرکی پہر تقریر
نہین حاجت یہان مدبر کی
نہین حادث یہ ہی جہان قدیم
کفر جب یہ سنا مفضل نے
دیکہکر سوی ابن ابی العوجا

کہ مفضل نی یہ بیان کیا
محو مین ہستی خدا مین تہا
کیا شمائل دی خدا نی اسی
کوئی آفاق مین نہین واقف
کہ وہان آیا ابن ابی العوجا
پاس اِک اوسکا معتقد بیٹہا
د د... آفاق مین مکرم تہا
ہوگیا مدعی امر عظیم
فہم عالم کو کردیا غائب
پر ہوئی دنگ سب فصیح و بلیغ
نہ رہا شک ذرا نبوت مین
ہر کوئی نعرہ مارتا ہی یہی
ہی اقامت مین بہی یہی عنوان
اپنی شاگرد سی کہنی لگا
تہا عجب شعور یہ فی النسیان
بولی وہ منکران رب قدیر
نہین حاجت یہان مقدر کی
ہین زمین آسمان سب قدیم
رنج مین سر دہنا مفضل نی
دیکہکر روی ابن ابی العوجا

ہی جو راوی محمد ابن سنان
ہوئی یاور جو میرے طالع سعد
متفکر مین دل مین تہا اوسدم
شرف اسکو جو ہی کسیکو نہین
دی جو حق نی مرتبے اسکو
تہا رئیس ملاحدہ و لعین
جانب قبر پاک اشارہ کیا
منزلت اوسکی دمبدم ہی دوچند
بہر اثبات ادعای بزرگ
جتنی بینا ہی رہ گئی حیران
ہوگئی اوسکی دین مین داخل
جیسا جزو اذان ہے نام خدا
پہونچی اسکی جہان جہان دعوت
نام اوسکا ہوا تازہ تا ہر دم
حال روشن ہی سب محمد کا
ذکر محمد کی اصل کا مذکور
یعنی یہ کارخانہ عالم
دیکہو جس چیز کو مع دنیا
یونہین سمجہو دوام خلقت کا
جوش ایمان سی ضبط ہو نسکا
صاف اوس منکر خدا سی کہا

ہی روایت صحیح سی وہ یہان
ایکدن مین نماز عصر کی بعد
کہ ہین کیا رتبہ شفیع امم
اس سی نسبت کسی نبی کو نہین
ملی ہین انبیا مین وہ جسکو
دین سی تہا علاحدہ وہ لعین
اپنی اوس معتقد سی کہنی لگا
سلطنت اسکی دمبدم دوچند تہے
لایا پی ہم وہ معجزات سترگ
جتنی دانا تہی ہوگئی نادان
جتنی عاقل تہی ہوگئی جاہل
داخل اپنا ہی نام اوسنی کیا
پہونچی اسکی جہان جہان حجت
عز و شان پیمبری نہ ہو کم
بس نہ لی نام اب محمد کا
کہ یہ اوس حیلہ سی ہوا مشہور
نہین محتاج صانع اعلم
آپسی آپ ہوگئی پیدا
محض بہتان ہی قیامت کا
کفر و ایمان مین غلط ہو سبکا
گفتگو پوچ کر رہا ہی کیا

اوس سی خدا کا بھی ہی کیون انکار
جسنی پیدا کیا ہی بی تکرار

یا تو صلب پدر مین تہا ساکن
رحم مادر مین یا ہوا ساکن

ہین تری ذات مین دلائل حق
ہین ہر اک بات مین دلائل حق

تو ہی شاہد ہی قدرت حق کا
تو ہی شاہد ہی حکمت حق کا

سنکی بولا ابن ابی العوجا
متکلم اگر ہی تو تو بتا

ہی اگر تابع امام زمان
حضرت جعفر مطاع جہان

بارہا مین کیا ہون بحث مدام
کبہی مجکو نہ دی کوئی دشنام

صاحب علم و عقل ہی لاریب
نہین قہر و غضب کا اونمین عیب

جو مین لاتا ہون حجت و برہان
دل سی سنتا ہی وہ امام زمان

لیکن اک بات مین وہ کرتی ہین رد
تونک ہوتی ہین ملحد و مرتد

اونکی اصحاب مین سے تو بہی اگر
مجہسی شایستہ گفتگوئین کر

یعنی تہا وہ لعین دشمن دین
منکر صانع سپہر برین

ہی کلام مفضل اطہر
مین کیا نزد حضرت جعفر

اس قدر کیون شکستہ خاطر ہے
تیری چہری سی رنج ظاہر ہے

مین نے اون ملحدون کا ذکر کیا
سن کی حضرت نی یہ جواب دیا

مومنون کو ہو سنکی تا عبرت
ملحدونکو ہو سنکی تا حیرت

لطف خلق درندگان جہان
باعث آفریدن مرغان

خلق اشجار میوہ دار و بقول
غیر ماکول سبزہ و ماکول

اپنی گہر مین مفضل اوٹہکی گیا
رات بہر انتظار صبح رہا

## ہی مترجم کی معذرت کا بیان

ترجمی کا جو قصد کرتا ہون
تو خدا سی کمال ڈرتا ہون

دی ہی کیا خوب صنع [illegible]
کیا خوش [illegible]

تجکو صنعت سی کر دیا انسان
کبہی بچہ کبہی [illegible]

تو ہی خود شاہد وجود خدا
دیکہ اپنی ہی [illegible]

سب براہین تجہین ہین واضح
آشکار او واضح و لائح

تا اوسی طور کی کرون تمہید
نہین تو ہی عبث بہ گفت و شنید

خود وہ کرتی نہین جدل مجہسی
شک کرتا ہی کس لیی تو مجہی

میری باتین مکرر اونسی سنین
کبہی مجکو نہین کیا غمگین

ہی زمین و ستین وہ زیر فلک
مثل اوسکا کوئی نہین بیشک

جانتا ہون اوسی کیا قائل
شاد کرتا ہون خوب اپنا دل

کچہ نہین سوجہتا جواب اونکا
دی سکی کوئی کیا جواب اونکا

جہل ملحد تو ہو گیا معلوم
پر مفضل بہت ہوئی مغموم

## ہی مفضل کی عرض پیش امام

نظر آیا جو مین بہت مغموم
شفقت سی یہ بولی وہ معصوم

رنج کا کچہ سبب بتا مجکو
حال گذرا جو ہو سنا مجکو

ہم کرین کی بیان تجہسی یہان
حکمت حضرت خدای جہان

خلق عالم مین جو منافع ہین
شبہہ باطلہ کی دافع ہین

حشرات زمین و حیوانات
سبب خلقت درخت و نبات

ای مفضل نہ ہو تو دل مین اداس
صبح آجائیو ہماری پاس

صبح صادق کا ہو گیا جو ظہور
پیش صادق گیا وہ مرد غیور

عرض کی مومنان والا سے
اہل انصاف و اہل تقوی سے

یعنی پہچانہ ہو کہین تغییر
نہ ہون محشر مین مورد تعزیر

…یہ کلام کہاں　　رند مشرب کہاں امام کہاں
…ہوں یوں خدا کی حضور　　ای کریم رحیم رب غفور
…ل سے ہزار خطا　　پر ہوں تجھسی امیدوار عطا

## ہے مفضل کی اب یہاں تقریر

جا کی خدمت میں ایستادہ ہوا　　شوق دل میں جو تھا زیادہ ہوا
مجکو حجرے ہی میں یاد فرمایا　　قرب دینی کی شاد فرمایا
پہلے حضرت نے کی یہ مجھسی بات　　آج تجکو دراز ہو گئی رات
کی مفضل نے عرض مولا سے　　کیا چھپی کچھ امام و آقا سے
اب ہی گویا طلوع صبح امید　　نظر آئی ہیں مجکو دو خورشید
صبح اوسکا طلوع شام غروب　　نہیں حضرت کا لا کلام غروب
یہ ضیا اوسنی آپ سی پائی　　یہ صفا اوسنی آپ سی پائے
ایک ہیں ایک چاردہ معصوم　　نیک ہیں نیک چاردہ معصوم
کارپرداز ہو خدا کی تمہیں　　محرم راز ہو خدا کے تمہیں
بولی حضرت سن ای مفضل اب　　کچھ نہ تھا جب سی ہی ہمارا رب
بی نہایت وجود ہے اوسکا　　بی بدایت وجود ہی اوسکا
پر ہمیں جس طرح سکھایا ہی　　جو طریقہ ہمیں بتایا ہے
سب بتائی معانی ارفع　　ہمکو کونین کا کیا مرجع
کردیا شاہد اپنی وحدت کا　　کردیا حاکم اپنی حکمت کا
تاقیامت سب اعتقاد کریں　　اپنی ایمان کو زیادہ کریں
ہی یہاں سے حدیث کا حاصل　　مستفید اب ہوں عالم و جاہل
فہم کا ہی قصور جاہل ہے　　عقل سے ہی بعید غافل ہی

مجکو معصوم سی کہاں نسبت　　فسق میرا کہاں کہاں عصمت
کو حدیث اپنی آگے دھرتا ہوں　　پر میں حاصل بیان کرتا ہوں
کیجیو عفو بہر روح رسول　　بہر سبطین و مرتضی و بتول
فضل خالق ہوا مری شامل　　بعد رخصت کے میں ہوا داخل
پاس تھا ایک حجرۂ اطہر　　اوس میں جا بیٹھی حضرت جعفر
ہوئی مانند ابر گوہر بار　　لب معجز بیان سے کی گفتار
صبح کا اشتیاق تھا مجکو　　رات کا ہونا شاق تھا مجکو
جب نظر آئی صبح کی آثار　　بخت بھی میری ہو گئی بیدار
ایک یہ آسمان کا خورشید　　آپکا چہرہ دوسرا خورشید
ہی جو گردش میں نیر تابان　　ہی یہ حضرت ہی کا بلاگردان
خلق میں نائب خدا ہیں آپ　　مصطفے سی کہاں جدا ہیں آپ
تم نہ ہوتی تو کچھ نہ ہوتا خلق　　کی حقیقت میں تمنی پیدا خلق

## ہے یہ ارشاد حضرت جعفر

چیز کچھ پیشتر خدا سی نہ تھی　　وہی باقی ہی اور سب فانی
ہی وہی مستحق حمد و ثنا　　بس ہی شکر و سپاس اوسکا روا
علم جو ہیں علوم میں اعلے　　اونکا مخصوص ہمکو حق نے کیا
علم اپنا خدا نے ہمکو دیا　　ساری خلقت سے برگزیدہ کیا
کی مفضل نے عرض اے معصوم　　آپ فرمائیں میں کروں مرقوم

## ترجمہ کا یہاں سی ہی آغاز

ہی یہ ارشاد امام صادق کا　　ہر سنگ وجود خالق کا
حکمت حق ہی خلق عالم میں　　حکمت حق ہے خلق آدم میں

اس میں اغراض اور ہیں سب اپنا
جانتی ہیں اسی اولوالالباب

عقل کوتاہ رکھتی ہیں کفار
ہی یہ باعث جو کرتی ہیں انکار

ہمو سے کہتی ہیں زشت صفات
نہیں خالق برای موجودات

ہوتی جاتی ہی خود بخود خلقت
نہیں تدبیر و صنعت و حکمت

کری لعنت خدا مدام ان پر
حق تو ظاہر ہی جاتی ہیں کدہر

## سنے مثال اس مثال کو دیکھو

اوسمین خوبی ہو اور استحکام
فرش گسترده ہو نفیس تمام

چاہیی آدمی کو جو جو چیز
وہ قرینی سی جابجا ہو چیز

نہ وہ دیکھیں کے قصر کی صورت
نہ نظر آئی گی کوئی نعمت

ہوگی جس چیز کے اونہیں حاجت
پاس ہوگی نہ دیکھیں گے صورت

کشف کچھ بھی نہوگا اونپر حال
بلکہ ہونگے وہ خشمناک کمال

جس طرف سمت جائینگے ٹوکیں گے
پھر طعنہ زبان کھولیں گے

حسن تقدیر کی جو منکر ہیں
حسن تدبیر کی جو منکر ہیں

نہ کھلا جہل سے یہ بہید اونہیں
فائدے کیا ہیں خلق اشیا میں

کرتی ہیں سیر عالم امکان
پر ہیں نادان و بیخود و حیران

بیشتر دیکھتی ہیں چیزوں کو
نہیں تمییز بی تمیزوں کو

تخطیہ بی شعور کرتی ہیں
اور ثابت قصور کرتی ہیں

جیسے اصحاب مانی نقاش
دین سے پھر کی ہوگئی اوباش

تارک بندگی خالق ہیں
سب یہ کافر ہیں سب فاسق ہیں

اپنی پہچان دی خدا نے جنہیں
ہیں ہدایت سے دین خالص میں

متامل ہوں صنعت حق میں
متفکر ہوں قدرت حق میں

ہاں حکم خلق کوہ و صحرا ہیں
ہاں حکم خلق دشت

ہی جو ضعف بصارت ان کو نصیب
کرتی ہیں یہ عناد

کہہ رہی ہیں مدبر عالم
نہیں کوئی مدبر ع

جو صفت کر رہی ہیں سفہا
ہی خدا اوس سے ارفع و اعلا

یہ گرفتار ہیں ضلالت میں
مبتلا ہیں یہ اپنی حیرت میں

حال انکا ہی ایسی اندہوں کا
کہ وہ داخل ہوں درمیان سرا

سب ہوں ماکول اور مشروب
اور اسباب ہوں لباس کے خوب

اندہوں کا اوس مکان میں ہو گذر
متردد وہوں یمین و یسار

ظرف عمدہ بنظر نہ آئیں گے
ٹہوکریں جابجا وہ کہائیں گے

کچھ نہ سمجھیں گے وہ کہ یہ کیا ہے
کیا سبب ہے یہاں جو رکہا ہے

طور کاشانہ کو کہیں گے برا
صاحب خانہ کو کہیں گے برا

منکران خدا جو ہیں جہال
ہی اونکا بعینہ یہ حال

اونکی ذہنوں کا ہی تمام قصور
اونکی فہموں کا ہی تمام فتور

ہیں جو اسباب اسکے اور علل
نہیں اگاہ جہل سے جہل

خلقت حسن کیوں ہے کیا جانیں
کیا وہ شکل نظام پہچانیں

نہیں آگاہ اوسکی حکمت سے
نہیں اگاہ وجہ خلقت سے

## ہے مثال توابع مانی

اوسکی اشباہ ہیں جو اہل ضلال
اونکی دل میں بہی ہے خیال محال

اونکو لازم ہی جو کہ مومن ہیں
صنعت اسکے پر دہی موقن ہیں

دی ہی اللہ نے جنہیں توفیق
جو ہوئی سالک رہ تحقیق

کہ ہیں مدبر خلق عالم میں
کیوں خدا نے کیا ہی خلق انہیں

براہین ساطع و قاطع   پہر عالم ضرور ہی صانع

منع رہین حضور حسد   کہ نہ جاتی یہ نعمت عظمی

دال ہی آیۂ کلام مجید   کہ فرماتا ہی خدای حمید

کافر نعمت ان ہین جو ہمکی اگر   سخت میرا عذاب ہی اونکر

اب سنو حال مانی نقاش   عیب سب پر ہین اوسکی خبث کی فاش

رکہتی ہین جو کہ گبر و ترسا دین   اونکی تہا مین ہین اوسکا دین

خلق عالم مین تہا کلام عجیب   اوسکی دو اصلون سے ہوئی ترکیب

خیر عالم ہی نور سی پیدا   شر ہی ظلمت سی قول ہی اوسکا

خلقت اسکی عبث سمجہتا تہا   مدعی حکمت خدا کا تہا

یعنی جس سی کہ پوچہی شیخ عظیم   نہین کرتا خلق او سکو حکیم

اب یہ فرماتی ہین امام ششم   شاہ شمسین و خسرو انجم

دیکہنا شان صانع عالم   ہی یہ برہان صانع عالم

جمع اجزا کی تمام و کمال   سب مرتب ہوئی زہی افضال

عالم آتی نظر نفیس محل   جس محل مین نہ ہو مقام خلل

رات کو تارہ نکا چراغان ہے   دن کو پہر آفتاب تابان ہے

یہ ذخیری ہین بہر مخلوقات   ہی بہری ہین بہر مخلوقات

ہین جو ہستان اسی جستہ نہاد   اونکو بخشا یہ خانہ آباد

یہ جو حیوان مختلف ہین جہات   ہین برای مصالح انسان

ہی عیان حق کی حکمت و تقدیر   ہین نمایان مصالح و تدبیر

بعض سی بعض کو کیا مربوط   ربط آپس کا کر دیا مضبوط

ہر یک کو ایک سی تعلق ہے   ایک پر ایک کو تفوق ہے

چاہیی بار ہا کرین تمجید   کہ ملی انکو نعمت توحید

بلکہ یہ موہبت زیادہ ہو   دولت معرفت زیادہ ہو

شکر بندی اگر کرینگی ادا   نعمتین اور اونہین سوا دینگا

## ہی مفضل یہ حال مانی کا

عہد شاپور اردشیر مین تہا   اوسنی پیدا کیا تہا دین نیا

تہا جو اقرار حضرت عیسی   کیا انکار حضرت موسی

ایک ہی نور ایک ہی ظلمت   انسی عالم کی یہ ہوئی صورت

جانور جسقدر کہ ہین موذی   ہی یہ تاثیر ان مین ظلمت کی

اور سنی عقیدہ کافر   حمق سی جہل کرتا تہا ظاہر

## وجہ نظم جہان مین ہی ارشاد

ای مفضل مقام عبرت ہی   آشکارا خدا کی حکمت ہی

واہ کیا کیا نظام عالم ہی   کسقدر انتظام عالم ہے

دیکہی جو فکر سی تامل سے   سوچی جو دہیان سی بعقل کہی

سقف خانہ ہی آسمان بلند   تو زمین اوسمین فرش کی مانند

یہ جواہر جو ساری ہین بہا   ہین تلال و جبال مین یکجا

جو ہی ہر چیز سافل و عالی   مصلحت سی نہین ہی وہ خالی

ہین نباتات بہر نفع بشر   کام آتی ہین اپنی موقع پر

ہی یہ برہان انتظام امور   نہ سمجہی تو ہی سمجہ کا قصور

ایک خالق تمام مخلوقات   خاص سی تا بعام مخلوقات

ایک کا ایک کو کیا محتاج   کہ نہ ہو احتیاج تا محتاج

## خلقت آدمی مین فرمایا

سنو ارشاد حضرت جمیل دوں
فہم والوں کو جای عبرت ہے
پر وہ خالق سی فیض پاتا ہی
یہ غذا اوسکو ہوتی ہی حاصل
نہ پڑی صدمہ ہوا اوسپر
دردزہ تب کہین ہو حاملہ کو
وہی خون کثیف تہا جو غذا
فائدہ مند تہا جو شرب لبن
متولد جو ہوتی ہین بچے
ہوتی ہین طالب غذای الحال
جب تک اطفال کی ہین نرم اعضا
جبکہ ہوتا ہی دنکا نشو و نما
کہ ہون اعضا قوی تر اونکی تمام
نرم ہو جای جسمین سخت غذا
پس اگر مرد ہین تو نکلین کے بال
کہ نکلتی ہین حد طفلی سے
جس مین باقی رہی نظارت حسن
کہ رہی قائم انکی نسل مدام
ای مفضل مقام عبرت ہی
کہی احوال مختلف کیا کیا
رحم مین خون حیض اگر نہ ملی

قرۃ العین مصحف ناطوی مفصل کروں بہان سبی عیاں
بر فہیم تماشای عبرت ظلمات ثلثہ ہین ہی جنین

ہو کہ مین خون حیض پاتا
اپی خلقت مین تاکہ
نہ ہو کچہ گرم و سرد سے
قصد صنع جنین ہو جد
گری شیر لطیف غذا
ہوا موجود کہ تن
یا در رہتا ہی رحم کسی
دودہ کا تارنی تن سی سوال
اور بار بکر من اعا
خوب ہون ہین درست قوا
ہو بدن صلابت و احکام
اوسکا ان ہو ننگل جانا
کہ ہی ڈہی سی حسن وجہ کمال
نہیں ہے شبیہ رنڈی سی
کہ امین چاہیی طراوت حسن
رہتا یہ نوع تا بہ روز قیام
حق تعالی کی کیا ہی حکمت ہے
تب ہوا بچہ بشر پیدا
غنچہ آرزو کبہی نہ کہلے

پر وہ اتنا کہ ناگوار نہ ہو
بدن اوسکا ہو سخت و مستحکم
اوسکی آنکہین جو ہین میان حجاب
متولد ہو وہ جنین اوسدم
سرخ سی ہو سفید دم مین لہو
ہوتی جسوقت جو غذا درکار
اضطراب بان دکہاتی مین
چہاتیان دونون مشک گو حکت پر مین
کب غذای غلیظ کی ہی تاب
پاتی ہین طاقت غذای ثقیل
آس و دندان تیز پاتی ہین
ہوتی ہی دسبدم ہو حاصل
ہی محاسن علامت مردی
رنڈیان ہوں تو صاف ہون رخسار
میل مردون کو انکی جانب ہو

صورت حال خلقت ا
شکم و رحم و بچہ دان ہمین
ہو کہ سی ہی ضعیف و نزار ہو
پوست ہو خوب گوشت پر محکم
روشنی دیکہکر نہ ہون بیتاب
ضیق سی دیکہی وسعت عالم
ہو وہ خوش رنگ خوش مزہ خوشبو
پاتین بچی وہی زہی دادار
ہونٹہ بہی دونون ہلتی جاتی ہین
یہ مہیا برای کودک ہین
دودہ رکہتا ہی خرم و شاداب
ہوتی ہی حاجت غذای ثقیل
جو غذا پاتی ہین چباتی ہین
ہوتی ہین خوب بالغ و عاقل
موجب جاہ و عزت مردی
کہ نہین بال کچہ انہین درکار
شوہر ایک ایک کا مصاحب ہو

## حال پیدائش جنین سن لی

کیا ہی صناع ہی حکیم قدیر
بی مدبر نہین ہی یہ ممکن
خشک و بی آب جیسی کہ گیاہ
کیا ہی تدبیر اور کیا تقدیر
بی مقدر نہین ہی یہ ممکن
سو کہ کر ہو جنین صورت کا

ہوبان کو جو دردزہ کا اثر
نکلی کیونکر جنین پہر باہر

ہوگی پیدا اگر وہ دودہ بنا
بہوک سی ایک آن مین مرجاے

سب غذای شدید بی دندان
کہائین اطفال ہوسکی یہ کہان

دودہ ہے کی رہی غذا جو مدام
جسم اطفال مین نہ ہو احکام

پرورش سے نہ مان کو فرصت ہو
ایک بچی کی صرف خدمت ہو

ایک مان اور ہون کئی اطفال
خبران سب کی لی یہ بات محال

نہ ہو وقر و صلابت مردان
نہ ہو قدر و مہابت مردان

بعد ازین بولی حضرت جعفر
قرۃ العین حیدر صفدر

جسدم انسان کو جو حاجت ہو
اوس سے انسان کی کفالت ہو

متکفل وہی مصالح کا
شخص طالح کا شخص صالح کا

بات یہ پیش عقل ہی باطل
اسکا قائل جو ہی وہی جاہل

ہی اسی سی صلاح حال امور
نہین ہرگز اختلال امور

اوس سے پہر بولی جعفر صادق
نور چشمان مخبر صادق

نظر آئی اوسی جہان عجیب
ہون زمین اور آسمان عجیب

ہوش اوڑین دیکہکر پرندونکو
خوف ہو دیکہکر چرندونکو

کوئی عاقل جو قید ہو جائی
ہوکی قید اور شہر مین جائی

دم بدم دل کو ہو فزون وحشت
کری غمگین ہر ایک کی صورت

دیکہتا تہا وطن مین جو دن رات
وہی اوس سے دو چار ہون آفات

کسی عاقل کو گر کرین تعلیم
کری تاثیر دیر مین تفہیم

طفل تعلیم جبکہ پاتی ہین
جلد عاقل سی سیکہ جاتی ہین

لوک کا منہ ہی اوسکو لیکی چلینا
اور اوسکو لپیٹین کپڑون مین

در کو روہ رحم مین نہ رہی
قید خانی سی بڑہ کی رنج سہی

خدا اگر کہائے
جای اصلاح رحم دکہ پائے

کی جای معدہ مین ہے محال
زندگانی کی شکل ہو اشکال

نہ عمال شاقہ زنہار
بالیقین زیست پھر رہی بیکار

اوہ ہوا کر پیدا
پانی مین ہو عذر بان کا بجا

ہو اوٹہ بروت مرد اگر
شبہہ طفل و زن ہی اودپر

## ہی سال کفالت انسان

ہی مفضل یہ کون ایا
ہو نگہبان حال انسان کا

ہان بکر خالق معبود
جسنے معدوم کو کیا موجود

بی مدبر جو نسق و نظام
تب تو تدبیر سی خلل ہو مدام

صاحب عقل ہی تقریر
نہین نسق و نظام بی تدبیر

## اور یہ ہین دلائل حضرت

بطن مادر سی جو کہ لڑکا
متولد ہو عاقل و دانا

دیکہی نادیدہ کائنات
کیون نہ ہو جائی دیکہکر حیران

اور بہی حکمتین ہین اسکے سوا
حکمتین لاتعد ولاتحصی

ہو مقرر وہ ششدر حیران
کہی دل مین کہ آگیا ہون کہان

گرکہ اوسکی وطن کی ہین انسان
سب ہین اوسکی وطن کے حیوان

پر کوئی چیز بہی نہ خوش آئے
دیکہنی سی وہ خوب گہبرائے

## اور ارشاد ہی یہ حضرت کا

متولد جو ہو کوئی دانا
منزلون کا نہ چل سکی رستا

لیکی جہولی مین ہے سلامین اوسے
اور کپڑا کوئی اوڑہا مین دے

کہ رہا پیٹ مین یہ اک مدت
ہی بدن مین کہ طرح بستہ و تر
ہو تولد اگر کری عاقل
کم ہو ماں باپ کا فریفتہ دل

بچی مین جو ادائین ہوشمندین
کبہی عاقل مین نہین یقین نہین
پیاری ہوتی ہی بچہ کی حرکات
دلربا ہی ہر ایک بہولی بات

حرکات ایسی عاقلون مین کہان
بہولی بات ایسی عاقلون مین کہان
اسلیے طفل ہوتی ہین نادان
کہ کرین غافلانہ دید جہات

عہد طفلی مین ہے جو ذہن ضعیف
معرفت ناقص اور رای سخیف
دیکہتی ہین تمام دنیا کو
دیکہتی ہین تمام اشیا کو

پر نہین خوب معرفت حاصل
رہتی ہین خوب و زشت سے غافل
نہین ہے اونکی عقل کی قائل
سمجہین اسباب کو جو ہین عاقل

عقل پاتی ہین جیسی روز بروز
سمجہ آتی ہی اونکی روز بروز
تہوڑی تہوڑی سمجہتی ہین ہر چیز
رفتہ رفتہ وہ کرتی ہین تمیز

عقل ہوتی ہے رہنمون ہر دم
معرفت ہوتی ہی فزون ہر دم
امر نادرسی ہوتی ہی الفت
ہوتی ہین حال مختلف عادت

یون ہین آخر موافق تقدیر
کرتی ہین سب معاش کے تدبیر
دیکہ کر سبکو کرتی ہین رغبت
ساتہ ہی سہو ساتہ ہی غفلت

تب مکلف ہی ہر کوئی انسان
امر طاعت ہی نہی ہے عصیان
طفل پیدا جو ہو فہیم و قوی
کرین ماں باپ پرورش کسکی

پرورش کا مزا ہو سب زائل
مہر ماں باپ کی ہو لاطائل
حق جو ماں باپ کے ہون باطل ہون
حکمتین ہین جو اس مین عاطل ہون

نہ ہو اولاد والدین مین ربط
نہ ہو اولاد پر کسی کا ضبط
ہون ولادت کی ہوتی ہی اطفال
جہنگی ماں باپ سے پریشان حال

تربیت کا جو واسطہ نہ رہا
کام بچی کو باپ ماں سے کیا
نہ تو ماں باپ سے کرین پرداخت
نہ ہو ماں باپ کی کسی کو شناخت

کرین حکم نکاح سے وہ گریز
نہ کرین ماں بہن سے کچہ پرہیز
ہوتی با عقل طفل اگر پیدا
تہا قبیح و شنیع حد سے سوا

دیکہتی صاف عورت مادر
کہ ہوا یہ حرام عاقل پر
سو خدا نی بشر کو رکہا باز
یونہین ہر کام مین ہے پنہان راز

دیکہو تدبیر ایزد متعال
عین حکمت ہے گریۂ اطفال
سر اطفال مین رطوبت ہے
باعث درد و رنج و علت ہے

وہ رطوبت جو اپنا زور کری
کچہ تعجب نہین جو غور کرے
طفل ہوتی ہین رونی پر مائل
سب رطوبت وہ ہوتی ہی زائل

اس سے دیتا ہی خالق داد ار
صحت تن سلامت ابصار
منقطع رونے سی ہوئی اطفال
پر نہین مادر و پدر کو خیال

کرتی ہین مادر و پدر تدبیر
کہ کری ترک گریہ طفل صغیر
یونہین ہر امر مین مصالح ہین
جو کہ بینا ہین اونکو واضح ہین

یہ جو ملحد ہین منکر تقدیر
کر رہی ہین مذمت تدبیر
کب یہ آگاہ حکمت حق ہین
منکر اللہ کی یہ احمق ہین

کچہ بہی سوچین جو دلمین ظالم
کرین اقرار صانع عالم
سمجہین خلقت نہین ہے بی تقدیر
ہی تمام اسمین حکمت و تدبیر

## نقص اعضا مین بہی سوال اسجا

کی مفضل نی عرض اے مولا
حال دیکہا ہی بعض لوگون کا

| | |
|---|---|
| کہ کوئی عضو ہو گیا بیکار | ہوئی اوس عضو جانی سی لاچار |
| کیون یہ ہوتا ہی اسکا کیا باعث | کیا ہی اس اختلال کا باعث |

## ہی جواب امام جن و بشر

| | |
|---|---|
| پند و تادیب بہر انسان ہے | یہ سزای گناہ و عصیان ہے |
| جس طرح بادشاہ دنیا مین | کری تادیب تا گنہ نہ کرین |
| یہ رعیت پسند کرتی ہے | وصف تہدید و پند کرتی ہی |
| کسیکو مبتلا کری جو خدا | ہی یہ لازم کری وہ شکر ادا |
| کہ پس مرگ ادسی ثواب ملے | اجر طاعات با صواب ملی |

## ہی کلام مفضّل دیندار

| | |
|---|---|
| مرگی بالفرض ہو اگر زندہ | طالب ابتلا ہو وہ بندہ |
| کہ پس مرگ اجر پائی دو چند | اگی سی ہو دو چند دل خرسند |
| عضو کوئی ہی جفت طاق کوئی | کیا ہی حکمت حکیم مطلق کی |
| جو تصور کری سر دیگر | بی سبب جبہ ہو وہ کردن پر |
| ہین جو اس ایک سر مین گوہر زین | دوسری سر کی احتیاج نہین |
| ایک سر ہو جو مائل گفتار | دوسرا سر ضرور ہو بیکار |
| ہو اگر اور ایک کی تقریر | دوسری کی ہو دوسری تقریر |
| فہم مین اختلال ہو جائی | درک کا اور حال ہو جائی |
| کہ اگر ایک ہاتہ شل ہو جای | کار انسان مین پھر خلل ہو جای |
| جو تکلف سی بہی کری کوئی کام | ہو نہ ہی بر مین وہ کام تمام |
| یعنی سب ہین بہم ممد و معین | جسکو ہی عقل اوسکو شبہہ نہین |
| ای مفضل یہان ہی فکر ضرور | دیکہنا حکمت خدای غفور |
| حنجرہ آدمی کا ٹوٹتی ہے | جس سی باہر صدا نکلتی ہے |

| | |
|---|---|
| کی امام انام نی تقریر | یہ بہی ہی حکمت خدای قدیر |
| کرین ذکر گناہ و سنی نفرت | دیکہنی والون کو ہو تا عبرت |
| جو کوئی دیکہی اوسکو ہو تہدید | سب کو ہو دہشت عذاب شدید |
| رای سلطا کی کرتی ہی تصویب | بد نہین جانتی ہین یہ تادیب |
| کری سوی خدای پاک رجوع | رہی دل سی خشوع اور خضوع |
| پائی ایسی ثواب روز حساب | ہون فراموش چار دنگی عذاب |
| جانتا ہی مومن بصدق و یقین | ہی بیان امام ہادی دین |
| پھر بلا ہی کو اختیار کری | رنج و آفت کا انتظار کری |
| ای مفضل ذرا تفکر کر | دیکہ تقدیر خالق اکبر |
| ایک پیدا کیا سر انسان | ایک ہی ہی بجا سر انسان |
| نہین ممکن عبث ہو فعل حکیم | حبذا حکمت سمیع علیم |
| بی ہوئی جو دو سر انسان | قبح ہوتا کمال اسمین عیان |
| ہو جو دونون سرون سی ایک کلام | ہو عبث ایک عیب کا ہی مقام |
| سننی والون کو ہو بڑی مشکل | سامعہ ہو کدہر کدہر مائل |
| جفت پیدا کئی ہین دست بشر | تا ہو دونون سی ہند و بست بشر |
| جتنی بنتا ہین اور ہین بخشار | نہ ہو کام ایک ہاتہ سی زنہار |
| شاق ہر کام ہر کسی پر ہو | دونون ہاتہون کی کب برابر ہو |

## اور ہین یہ دلائل شافی

| | |
|---|---|
| کیا صدای و سخن مین حکمت ہے | کیا ہی قدرت ہے کیا ہی صنعت ہے |
| یہ زبان اور یہ لب و دندان | چند آلات ہین پی انسان |

کہ یہ ہین مخرج حروف و صدا
ہو بخوبی ظہور نغمون کا

خوب کب نکلی سبن بے دندان
مخرج فا بغیر لب ہون کہان

صوت نامی حلق انسان ہے
شش بلا شک شبیہ انبان ہے

اور شش کو پکڑتی ہین عضلات
مثل انگشت پڑتی ہین عضلات

دیکہنا قدرت بصیر و سمیع
ان مین ٹہہری حروف کی تقطیع

شش سی اگرچہ نکلی ان سی صدا
ہون سب الحان مختلف پیدا

ہر کوئی خوب تا سمجہ جائی
ذہن مین سننی والونکی آئی

وہ جو تشبیہ صنع انسان ہے
تو یہ تشبیہ صنع رحمان ہے

اتنی اعضا مین جو منافع ہین
کر چکا تجکو خوب آگہ مین

حنجرہ اس لئی ہوا پیدا
تاکہ پونہچائی تا بہ شش ہوا

ہی بہائی ورود دم شش کو
بادزن شش ہی بہر قلب شہ

## حکمت خلقت زبان ہی یہ

اس سی ہی مختلف مزونکی تمیز
اس سی پاتی ہین لذت ہر چیز

کوئی اچہی ہی کوئی زشت و زبون
مزی سب چیزونکی ہین گوناگون

جو نہ ہو یہ تو کچہ نہ ہو معلوم
نہ ہو کوئی مزا کبہی مفہوم

اس سی احکام بہر دندان ہے
قوت تام بہر دندان ہے

اسی مفصل مقام عبرت ہے
کیا ہی اللہ کی یہ قدرت ہے

ہونٹون سی کہینچ لیتی ہین پانی
زندگی تازہ کرتی ہین اپنی

صدمۂ آب سی ہو مجروح
نہ بدن پائی کوئی رنج سرح

عضو انسان جو ہین وہ ہین اوزار
ہی ہر اک مثل تیشہ نجار

کبہی تو کہودتی ہین سقف و زمین
کبہی آتا ہی کام اور کہین

گر نہ ہین دانت آدمی کی اگر
پہر ادا حرف خوب ہون کیونکر

جو زبان شر گران ہو جاوے
خلل حرف راعیان ہو جاوے

کہ ہوا اس مین ہوتی ہی داخل
جاتی ہین اسی جو ہین عاقل

تاکہ انبان شش سی جاتی ہوا
حلق و دندان و لب تک آئی ہوا

ہین یہ آلات مثل انگشتان
متواتر جو نائی پر ہون روان

یہ محل ہین پی خروج صدا
نائی انبان جو ہین نی انکو کہا

ہوتی ادوات صوت سے تشبیہ
پر خوش آئی یہی مجہی تشبیہ

کہ مقدم ہی صنعت رحمان
اس سی نکلی ہی صنعت انسان

نفع یہ صنعت کلام کی ہین
اس سوا اور بہی یہ کام کی ہین

پونہچی خارج سی تا بہ شش جو ریح
قلب انسان کو اس سے ہو تفریح

نہ چلی جو نسیم دم اکدم
آدمی کا نکل ہی جائی دم

کی جدائی جو یہ زبان عطا
ہی بلاشک عطیۂ عظمی

کوئی کڑوی ہی کوئی ہی میٹہی
نمکین کوئی کوئی کہٹ میٹہی

سب مزو سی زبان واقف ہے
انہین اسرار کی یہ کاشف ہے

اور بہی ہوتی ہین زبان سے کام
ہی ممد وقت بلع آب و طعام

## ہین مصالح وجود دندان کے

دانت گر ٹوٹتی ہین سب کی اگر
ہو نشہ ملتی ہین کی سنت اکثر

کہ نہ ہو بند حلق مین پانی
پونہچی وہ معدی تک بآسانی

منہ ہی در دو نون ہو نشہ ہین دو بٹ
بند ہوتی ہین کہلتی ہین جہٹ پٹ

کبہی لکڑی کی کام آتا ہی
کبہی مٹی کی کام آتا ہے

## حکمت خلقت دماغ ہے یہ

دیکھی تو اپنی مغز سر کو اگر
ہو عجب حال منکشف تجھ پر

نہیں کر سکتی عارضی مختل
نہیں ہو سکتا اسی سی ہی خلل

مضطر نہو دماغ کیسے
گل نہو عقل کا چراغ کیسے

تا نہ پہنچائے رنج ادنی گرد
رنج گرمی سی ہی نہ پائی کیسے

سوچ تو کون یہ محافظ ہے
جز خدا اور کون حافظ ہی

جسنے یہ مغز سر کا پاس کیا
اور اسے منبع حواس کیا

## صنعت خلق چشم بھی دیکھو

مثل پردہ خدا نے لٹکایا
رسن و حلقہ سی اوسی باندہا

چاہئیں جسدم یہ پردے لٹکادین
چاہیں جسدم اوٹھا دین اک پل مین

## ہی بیان دلائل دل خلق

گوشت اوسنے کیا ہی پیراہن
پیرہن وہ کہ ہی بہ از جوشن

حلق میں دو بنائے ہیں سوراخ
متناسب نہ تنگ ہیں نہ فراخ

نام اسی ایک روزنی کا ہی حلقوم
ہاں جو با علم انکو ہی معلوم

دوسرا ہی پی منفذ غذا
نام مشہور ہی اسی کا مرا

ایک حلقوم کا بنا سرپوش
کوئی جاندار جب کرے کچھ نوش

طرف شش غذا اگر جائی
آدمی اس الم سی مر جائی

رات دن ہی یہ سرو جنبان
کبھی سستی ہو ممکن اس سے کہاں

دل اگر مورد حرارت ہو
آدمی مشرف ہلاکت ہو

کس کے صنعت سے راہ غائط و بول
کیا خدا نے بنایا انکا ڈول

بند جب چاہیں تب کریں انکو
چاہیں جسوقت کھولدیں انکو

ہی قباحت اگر ہو تنگ ثبات
رہتی جاری ہمیشہ فضلات

کتنی ہی جھلیوں میں لپٹا ہے
صدموں سے امن میں وہ رہتا ہے

خود سی کم نہیں ہے کاسہ سر
صدمہ پہنچے اگر کوئی سر پر

بال سر پر جو ہوتے ہیں پیدا
سر کو وہ پوستین ہی گویا

بارش برف میں اگر ہیں حجاب
دھوپ میں ہے یہ موی ہی ہیں حجاب

وہ خدا جسنے یہ کیا پیدا
وہ خدا جو کری کا نا پیدا

ہی سب اجزای تن کا حفظ ضرور
پر قیامت ہے مغز سر کا فتور

ای مفضل تو دیکھ رحمت رب
پلک چشم پر خیال کر اب

رسن و حلقہ ہی یہ کسکا نام
شفر یہ کہا ہی سب نے جسکا نام

دیدہ و مردم ایک غار میں ہے
مژہ و پردہ سی حصار میں ہے

ای مفضل ذرا تو سوچ یہاں
کس نے سینی میں دل کیا پنہان

پوست ہی استخوان پہلو پر
کہ کسی صدمہ سی نہ پہنچی ضرر

ایک سی ہی خروج حرف و نفس
یہی دو کام اس سے ہوتی ہیں بس

ہی یہ سوراخ متصل شش سے
کہ ہوا پانی خوب دل شش سے

متصل معدی سی ہے راہ سی بنا
اس سی جاتی ہی تا بمعدہ غذا

ہی سرپوش سے یہ نکلے کام
کہ سوئے شش نہ جائی یا طعام

کرے یا شش کو باد زن دل کا
تا شگفتہ رہی چمن دل کا

حرکت ایک سی ہی آٹھ پہر
فرصت اس سے کبھی نہیں دم بھر

## بول و غائط کی فائدونکا بیان

دہن کیسہ پر ہوں جیسے بند
ہی ان منفذوں کی ایسی بند

دونوں وصلی ہوں تا بخوبی دفع
بار خاطر ہوا اگر تبہ رفع

رکھتی انسان اپنا منہ جو کھلا
پھر تو عیش آدمی کو مشکل تھا

سچ تو ہی کب ہی قدرت انسان
کر سکی شکر نعمت یزدان

نعمتیں ہیں خدا کی نامحدود
معدہ میں کچھ نہیں معدود

عصبانی کیا ہی معدی کو
تا غذا ہضم ہی تردد ہو

نرم و نازک کیا جگر کسنے
سب یہ ظاہر کئی ہنر کسنے

دوسرا ہضم تا غذا پائے
ہضم معدیسی ہی سوا پائی

## خلقت مغز کا بیان ہی حال

خون سائل رگون میں بند کیا
جیسی برتن میں طور پانیکا

## صنعت راہ گوش کا ہی بیان

پردہ گوش تک جو پہونچی صدا
یعنی جو ہی مقام سامعہ کا

نہوں تا پردہ ہای گوش جریح
رہیں سالم ہمیشہ اور صحیح

نرم ران و نشستگاہ میں ہے
کیا ہی تدبیر خالق ہر شئے

کوئی ملبہا رہنے جیسی ہو لاغر
نرم جب تک بچھا نہ ہو بستر

## صنع پیدایش نر و مادہ

کسنے دی سکو محبت اولاد
کسنی بخشی محبت اولاد

اوسنی محتاج سبکو خلق کیا
جو سبب ہے رفع حاجت کا

مگر اوسنی کہ جسنی دی تکلیف
پھر با پد اش یہ ہوئی تکلیف

متکفل امور کا کسنے
آدمی کو کیا ہی سوچ اسی

## حکمت خلقت دل مخلوق

ایک اک دل میں ہیں کئے ہے سوراخ
تو محاذی ہیں شش میں ہے سوراخ

دونوں سوراخ یہ برابر ہیں
نہ زیادہ یہ ہیں نہ کمتر ہیں

بند دم پھر ہو یہ نسیم اگر
تو بلا شبہہ ہو ہلاک بشر

جتنی ہیں نعمت خدا معلوم
کہیں ان سے سوا ہی نامعلوم

## خلقت معدہ کی فوائد ہا ہیں

ہو غذا ای غلیظ ہی تحلیل
تا نہ ہو سوء ہضم ستی علیل

اپنی نرمی و نازکی سی ہوا
قابل خالص لطیف غذا

جز خداوند قادر متعال
دوسری سی یہ حکمتیں ہیں محال

ای مفضل تو دیکھ حکمت نغز
کیا مضبوط ہڈیوں میں مغز

تا بدن سے نہ جاسکے باہر
نہو جا تا جدہر نہ جا ای ودہر

ہی جو پیچیدہ درمیانہ گوش
کیا ہی حکمت ہے اس میں اے باہوش

نہ لگی زور سی ہوا ای صدا
نہو آسیب صدمہ ہای صدا

## گوشت ران کی دیکھی حکمت

تا نہو بیٹھنا کبھی دشوار
تا نہ دی سختی زمین آزار

پونہچی اوسکو زمین سخت سے رنج
پای پہر سی رنج تخت سی رنج

کسنے پیدا کیے نر و مادہ
کہ تناسل کو ہوں وہ آمادہ

اوسنی آلات نسل سب کو دیے
کار کن جسنی اپنی خلق کیے

خاص کسنی کیا ہی سوچ یہ بات
آدمی کو میان حیوانات

سبکو کسنے عقل کی دی طاقت
سب پر اتمام جسنی کی حجت

مگر اوسنی کہ جسکے نعمت کا
نہ کبھی ہو سکے کا شکر ادا

ای مفضل ہیں دل کے اب اوصاف
نہیں کچھ ان میں اختلاف و خلاف

کہ یہ شش باد زن ہی دل کی لیے
سینہ اس سے چمن ہی دل کی لیے

جو مقابل نہ ہوں یہ چھید تو پھر
پونہچی دل تک نہ پھر نسیم نفس

صاحب عقل و صاحب تمیز
نہ کریں گے کسی طرح تجویز

کہ بجز حکمت حکیم مہام
ہون سرانجام اسطرح کی کام

کرد انصاف اہل ہوش و بصر
در کا اک پٹ جو آئی تمکو نظر

دوسرا پٹ وہ ہی ضرور اسکا
اس مین قلاب ہی سبب جسکا

دونون پٹ ہو گئی جسکہ جفت بہم
ہو گا طیار ایک در اوسدم

جفت آپس مین تاکہ ہون دونون
جفت ہونی سی بچی پیدا ہون

منکر صنعت الہی ہین
کافر نعمت الہی ہین

آلت مرد اگر ہمیشہ ہو سست
آئی کیا قعر رحم مین درست

رہی استادہ ہی ہمیشہ اگر
کروٹین بدلین جو اہین کیونکر

شہوت مرد و زن جو ہو دن رات
ہی قباحت بڑی بری یہ بات

کیا ہین یہ ران خلق کی احسان
ذکر کیا شکر کر سکی انسان

کوئی کرتا ہی جب بنا خانہ
تو بناتا ہی ایسا پاخانہ

اپنی حکمت سی یہ نہین خالی
اپنی صنعت سی یہ نہین [illegible]

دفع تا ہو براز و بول تمام
پائی ہر ایک آدمی آرام

دفع بول و براز کو جسدم
بیٹھ جاتی ہین سب بنی آدم

## ہی بیان ذکر صنعت دندان

کیا عبث آدمی کو دانت دیے
ہی عیان حکمت خدا ان سے

کتنی چھوٹی ہی چبانی کو
صورت آسیا ہین دانی کو

جو غذا توڑتی ہین آگی ہین
جو چباتی ہین وہ کئی پیچھی ہین

## ناخن و مو کی حکمتوں کا بیان

موی و ناخن کو کیا بنایا ہی
صنع و قدرت کو کیا دکھایا ہی

انکو بی حس کیا ہی اتنی لیی
کہ نہ ہو رنج انکی کٹنی سے

## آپ لائی ہین یہ مثال قوی

اور اوسمین لگا ہو قلابا
کیا نہ تم پر کھلے کا بھید اسکا

بانی اسکا ملائیگا دونون
اپنی مصرف مین لائیگا دونو

بس یونہین فرد ہی ہر اک جاندار
پیش عاقل ہی جفت اسی کی کار

فلسفی سب کی بٹ گئی پر عذاب
تا ابد ہو خدا کا قہر و عتاب

## چستی و سستی ذکر کا ہی ذکر

کسطرح نطفہ بچہ دانی مین جائی
کسطرح کوئی اس جہان مین آئی

کسطرح لیکی یہ وجود پھری
کیونکر آگی لیی عمود پھری

## یہ بیان مثال و مبرز ہی

کھاتی پیتی ہین آدمی دن رات
دفع ہوتی ہین سہل سے فضلات

کہ کسیکی پڑی نہ آنکھ اوسپر
نہ نظر آئین عورتین نہ بشر

خانہ تن بنائی ہین مضبوط
پائنچانی بنائی ہین مربوط

پیش و پس سی کیا ہی خوب نہان
ہی عیان کیا ہی احتیاج بیان

راہ بول و براز ہوتی ہی وا
ہوتی ہی حاجت آدمی کی روا

ای مفضل ذرا تفکر کر
ای مفضل ذرا تدبر کر

کیسی ہین تیز بہر قطع طعام
ریزہ ریزہ ہو تا طعام تمام

منہ کو دیتی ہی دونونکی حاجت
دونون پیدا کیی ہی حکمت

کہ ہوا اول شکست دانی کی
نوبت آجائی پھر چبانی کی

جای عبرت ہی کچھ تامل کر
جای غفلت نہین تعقل کر

کیسا نشو و نما یہ پاتی ہین
کس طرح جلد بڑھ جاتی ہین

نہیں ہوتا اسمین بہی قباحت ہی
یہ قباحت خلاف حکمت ہی

ناخن و مو اگر بڑھاتی ہم
تب نہ کشتی کا رنج اوٹھاتی ہم

کشتی کا رنج اگر کوئی سہتا
ناخن و موسی کیا لہو بہتا

## نظم عرض مفضل دیندار

کہ مدام ایک حال پر رہتی
ہوتی محفوظ لغتی پر رہتی

آدمی جانتی نہیں اکثر
کہ کرین شکر خالق اکبر

ناخن و مو جو بڑہتی ہین اکثر
رنج و اوجاع ہوتی ہین باہر

اس لیے آدمی ہوئی مامور
کرین ہفتی مین حلق اس ضرور

ناخن و مو بڑہین بشتاب شتاب
درد جسم بشر کی ہون نایاب

محتبس ہون مواد اعضا مین
ہون مقرر فساد اعضا مین

نہ او کا ایک بال حکمت سے
نہین واقف خیال حکمت سے

بلکہ انسان کور ہوجاتی
ساری حیوان کور ہوجاتی

کھانی ہین پینی ہین خلل ہوتا
صاف یہ کام بی محل ہوتا

ہوتی دشوار بعض کام انکو
بال دیتی ضرر مدام انکو

مرد و زن کو نہ ملتی کچھ لذت
تھی یہ صورت منافی حکمت

ساری اعضا مین انکے ہین بال
پر یہ اعضا ہین صاف کر لی خیال

ای مفضل ذرا تدبر کر
حکمت اللہ مین تفکر کر

تھی جو اصحاب مانی ملعون
منکر صنع قادر بیچون

پر وہ جہال عیب کیا کرتی
حکمت حق مین عیب کیا کرتی

کیی اللہ نی عبث پیدا
کچھ نہ تھی انکی احتیاج ذرا

جس طرح نکلی پانی سی سبزا
اس طرح بال یہ ہوئی پیدا

جو مکلف ہین باتمیز یہان
صاحب ہوش و صاحب ایمان

ناخن و مو جو خوب بڑھ جاتی
اور رنج اس سبب سے ہم پاتی

ناخن اس واسطی جڑی انگشت
کہ رہی اوسی حفظ سر انگشت

کی مفضل نی عرض مولا سی
موئی ناخن نہ کیون ہوئی ایسے

بولی حضرت کہ اسمین حکمت ہی
عین اللہ کی یہ رحمت ہے

رنج ہوتی ہین جمیع اعضا مین
جمع ہوتی ہین وجع اعضا مین

ناخن و مو جو قطع ہوتی ہین
درد و آزار دفع ہوتی ہین

نورہ لگوائین تا کہ دور ہون بال
اور ناخن کٹین کہ ہون خوشحال

ہو اگر دیر انکی کٹنی مین
ہو خلل علتون کی گھٹنی مین

نہ تھی جس جس مقام حاجت مو
بلکہ تھی بیگمان قباحت مو

ہوتی پیدا جو بال آنکھو پر
کیا ہی ہوتا وبال آنکھو پر

بال ہوتی دہان حیوان مین
بانکلتی زبان حیوان مین

یہ کف دست مین اگر ہوتی
عاجز احساس سے بشر ہوتی

بال اوگتی ذکر مین جو اگر
لطف ملتا جماع مین کیونکر

نہین یہ امر خاص بہر بشر
جانور پر بہی کر بغور نظر

## جہل و باتش مانی نقاش

نہین ہرگز خطا و سقم و غلط
ہین عیان حکمت و صواب فقط

چاہتی تھی کہ شک و ریب کرین
کوئی ثابت خطا و عیب کرین

پیشتر کہتی تھی وہ اہل دغل
موی پشت و زہار و زیر بغل

پر نہین جانتی حماقت سی
بلکہ یہ نکلی ہین رطوبت سی

اور بھی ہین منافع دینی
دیکھی جو پائی چشم حق بینی

دور کرتی ہین جبکہ موئی ہا
پاتی ہین وہ ثواب بی تکرار

جبکہ اسمیں وہ ہوتی ہیں مصروف
اور اشغال ہوتی ہیں موقوف

آدمی جبکہ ہوتی ہیں بیکار
بیشتر کرتی ہیں بے کردار

نہیں ہوتا تکبر او غرور
نہیں ہوتی مفاسد و شرور

کرتا ہوں بیان آب دہان
کہ منافع ہین کیسی اسمین عیان

دہن و کام کیون نہون شاداب
رہی جاری جو ایسا چشمۂ آب

تر و تازہ اسی سی ہے زہرہ
زہرۂ آدمی کو ہی بہرہ

## متکلم فلاسفہ سے ذم

ضعفاء العقول ہوتی ہین
مفتری و فضول ہوتی ہین

یون وہ کہتی ہین پیٹ لوگون کا
واز بنا اگر بان قبا

ڈال کر ہاتھ خوب کرتا غور
ہوتی تشخیص رنج کی فی الفور

ملی کوئی طبیب جب پورا
خوب دیکھی بغور قارورا

تب کہین ہو مرض اوسی معلوم
ہو مرض کا سبب اوسی مفہوم

مرگ مرضی ہی اشتباہ طبیب
درد پنہان ہی کیا گناہ طبیب

کرون اس شبہہ کا جواب بیان
متسلی ہون سنکی تا انسان

ہوتی معذور تندرستی پر
ہوتی مغرور اہی بہت پر

اور ہی اسمین اک قباحت تہی
سخت انسان کو اذیت تہی

جس جگہ بیٹھتا نمی آتی
لطف ملبوس مین کمی آتی

اور تہا اک فساد اسمین کمال
جانتا ہی وہ ہی جس مین کمال

ہی غریزی حرارت اسکا سبب
بس اسی سی یہ کام ہوتی ہین سب

شکم خلق مین اگر سوراخ
ہوتی اس مرتبہ فراخ فراخ

ہوتی سردی ہوا کی جب داخل
اور حرارت کی ہوتی تو شامل

یعنی وہ شغل کہ جن سی بہتان
ہون سراسر مفاسد و طغیان

نیک افعال رکہی ہین محفوظ
نیک اشغال رکہی ہین محفوظ

## ہی بیان ذکر نفع آب دہان

کیا ہی خالق کی آبیاری
چشمۂ آب منہ مین جاری ہی

ہی اسی سی طراوت دندان
معدہ مین ہے غذا اسی سی روان

سوکہ جاتی جو زہرۂ انسان
تن انسان ہو بس و بیجان

متکلم جو ہین بڑی جہال
اور یہ فلسفی بد افعال

نیک و بد مین نہین ہے اونکو تمیز
پیش اہل تمیز ہین ناچیز

چاہتا جب طبیب وا کرتا
خوب سا دیکہکر دوا کرتا

حق نی راہ شکم جو رکہی بند
وضع آئی نہین بہت پسند

نبض دیکہی پہ نا ہی سوکہی
حال پوچہا کری مریضون سے

بلکہ اسپر ہی اشتباہ رہی
حال بیمار کا تباہ رہے

## اب بیان جواب شبہہ ہی

سہل ایسا علاج اگر ہوتا
بیخطر مرگ سی بشر ہوتا

ہوتی مصدر فساد و طغیان کی
ہوتی منشا خطا و عصیان کی

آتی باہر رطوبت شکمی
جلد پر آشکار ہوتی نمی

باہر آتا مواد پنہان کا
ہوتا مانع سرور انسان کا

کبد و قلب و معدہ ہی فعال
جتنی ہوتی ہین ای خجستہ خصال

جوف انسان مین وہ حرارت ہے
محتبس ہی خدا کی قدرت سے

کہ چلی جاتی اوسمین دست طبیب
مفسدی اسمین تہی عجیب عجیب

رہتی احشای جوف سب عاطل
عمل احشا کی ہوتی سب باطل

جسم خاکی ہلاک ہو جاتا　　جامۂ روح چاک ہو جاتا
ایسی حکمت سے خلق کی ہے یہ　　کہ جگہ دخل کی نہ چھوڑی ذرا
ہے مفصل کرا پے(؟) ال ہیں خیال　　رکھی ہیں آدمی میں کیا افعال
خلق انکی لیے محرک ہیں　　سن لیں ایک بات جو مشکل ہیں
مادکی ہوتی ہے محرک خواب　　نیند سے جسم کو ہے راحت و تاب
کوئی بے اشتہا اگر کھالے　　ہے تامل ہلاک ہو جالے
کیا بجا خلقت طبیعت ہے　　کہ طبیعت کو سبکے رغبت ہے
قوتیں چار آدمی میں ہیں　　چاروں کی نام ہیں بتاؤں میں
تیسری قوت ان میں ہاضمی ہے　　قوت دافعہ سمجھ جو ہے
ماسکہ ہوگا ہیاں طعام　　کہ طبیعت کی ہوں سب اوس سے کام
اوسکو پھیلاتی ہے سب اعضا میں　　طاقتیں لاتی ہے سب اعضا میں
کیا ہی چاروں قوا کی ہے تقدیر　　کیا ہی ہے حکمت خدای قدیر
قوت ماسکہ نہ پاتی بسر　　تو غذا رہتی معدے میں کیونکر
ہوتی خالص غذا جدا کیونکر　　ہوتی جزو بدن غذا کیونکر
قوت دافعہ اگر خالق　　نہ بناتا تو ہوتی ہم سب دق
پیٹ فضلوں سے سبکے بھر جاتے　　جتنی جاندار ہیں سب مرجاتے
کیا ہی صنعت ہے کیا ہی ہے تقدیر　　کیا کروں وصف تنگ ہے تقریر
ہے مفصل بیان ...و مثال　　جسکے سننے سے ہو بہت خوشحال
سب مقوم میں سب مدبر ہیں　　جو مصالح ہیں سب ظاہر ہیں
قبض بھی ضبط بھی ہے انکا کام　　سبکو پہنچاتی ہیں حصص مدام
بادشاہی وہی خدای قدیر　　جسکی جاری ہے ہر آن تقدیر

حکمت حق میں جسکو آیا شک　　سری پاک وہ جہل ہی لاانفک

## اور ارشاد امام کا سن لے

خورد و خواب و جماع کرتے ہیں　　دن یونہیں زندگی کی بھرتے ہیں
بھوکہ ہوتی ہے مقتضی طعام　　باعث زندگی ہے ان کا قوام
ہے محرک جماع کی شہوت　　ہے یہ ابقای نسل کی صورت
یہی حالت ہے اور باقی کی　　ہے یہ حکمت خدای باقی کی

## اب بیان قوای اربعہ ہی

قوت جاذبہ ہے اول اگر　　دوسرے ماسکہ ہے باور کر
جاذبہ جو کرے قبول غذا　　تاکہ معدہ کو ہو وصول غذا
ہاضمی کا ہے کام طبخ غذا　　کرتی ہے خالص غذا کو جدا
دافعہ دفع کرتی ہے فضلات　　اس سے ہے جسم آدمی کو ثبات
قوت جاذبہ نہوتی اگر　　کھانا کس طرح کھاتی نوع بشر
قوت ہاضمہ سوا اصلا　　نہیں ممکن تھی وضع طبخ غذا
جب غذا ہی نہ ہوتی جزو بدن　　جان ہوتی ضعیف لاغر تن
دفع ہوتی غذا کی کب فضلات　　پیٹ میں جمع ہوتے سب فضلات
دیکھ تو قدرت قدیر کریم　　دیکھ تو حکمت حکیم علیم

## اسکی فرمائی اس طرح تمثیل

ہے ہر اک جسم مثل خانۂ شاہ　　جمع اوسمیں ہیں خادمان سپاہ
ملتی ہے سب حشم کو مایحتاج　　ملتی ہے سب خدم کو مایحتاج
رکھتی ہیں گھر کو ہی لطافت سے　　پاک رکھتی گھر کثافت سے
خانۂ شاہ ہے بدن گویا　　مہتمم اس میں ہیں یہ چار قوا

راست ہیں یہ کہا قوا کا حال
یہ حقیقت میں ہنا قوا کا حال

ہیں طبیبوں کی اور ہی اغراض
کہ وہ سب ہیں مشخص امراض

اسطرح اب کیا ہی ہمنی بیان
کہ سنیں غور سی اگر انسان

چشم دل سی ہو وای کوری دور
آن میں ہو غشای کوری دور

اسکو دیکھی تو دور ہوں شبہے
پردۂ چشم انکہ سی اوٹھی

قدرت کردگار کو دیکھیں
صنعت کردگار کو دیکھیں

## ہیں قوای نفوس کی صنعت

ایک کا انمیں ہی مفکرہ نام
فکر کرنا ہی بس اسی کا کام

خوب سا اپنی دل میں غور تو کر
قوت حافظہ نہوتی اگر

رہتی پہر لذت حیات کہاں
اور لطف معاملات کہاں

حال داد و ستد نہ رہتا یاد
خوب ہوتا معاملوں میں فساد

کیا کسی سے کہا نہ رہتا یاد
کیا کسی نے کہا نہ رہتا یاد

کرتی سو بار راہ سی جو عبور
یاد بی حافظہ نہ رہتی ضرور

کرتی کو ذکر و بحث طالب علم
سہو سی پر نہوتی صاحب علم

تجربوں سی یہ منتفع ہوتی
ساری کام اسنی منقطع ہوتی

ہو کسی کو جو اس قدر نسیان
ایسی کو کہیں کس طرح انسان

جسکی ہو جائیں یہ قوی اب فوت
کہیں اوسکی حیات کو پہر موت

چاہیے غور اب کریں انسان
حافظے سی ہی خوب یہ نسیان

متشفی نہ ہوں اذیت سے
مستلی نہ ہوں مصیبت سے

جس قدر رہیں یہ نعمت دنیا
متمتع نہ اسنی ہوں اصلا

کوئی دشمن کسی کا ہو جو اسیر
رہی زندان فکر و غم میں اسیر

جو طبیبوں کی ہی کتابوں میں
اوسکی کہیں ہی کہا تہا کام میں

مرض تن کی کرتی ہیں دوا
کہ علیلوں کو ہو حصول شفا

مرض شک و شبہہ دل سی ہو دور
اس مرض سی کبہی نہ ہوں رنجور

دیدۂ دل میں جو ہوا ہی سبل
راست بینی میں پڑ گیا ہی خلل

پہر تو چشم یقین وا دعا ہے
ہوں نہ ناظر وجود سبحان کی

ای مفضل ہوا جو لطف خدا
سب قوای بدن کا حال سنا

یوں نہیں حق نے کی قوای نفوس
کہ ضرورت یہ تہی برای نفوس

واہمہ عاقلہ ہی حافظہ ہی
اور بہی کچہ ہیں ای خجستہ لقا

آدمی خستہ حال ہو جاتا
کاموں میں اختلال ہو جاتا

بہول جاتا ہر ایک کہکر بات
سہو ہو جاتی یاد رہکر بات

یہ نہ یاد آتا آدمی کو کبہی
کسی کی نیکی اور کسی کی بدی

نفع کس چیز سی ملا اکثر
اور کس چیز سی اوٹہایا ضرر

کرتی جو ساری عمر حاصل علم
بہول جاتی تمام حاصل علم

کوئی دین انکو یاد کیا رہتا
کسی سی اعتقاد کیا رہتا

دہر میں جو کہ دیکہتیں چیزیں
اونسی عبرت کبہی نہ ہوتی انہیں

ایک قوت کا یہ کیا ہی بیان
ہیں بغیر اسکی کسقدر نقصان

## حکمت آفرینش نسیان

نہ ہو نسیان آدمی کو اگر
چین آلام سی نہ ہو دم بہر

حسرتیں دل سی کسطرح ہوں دفع
کیسی ہی ہم ہوں سلوتیں کیا رفع

یعنی پہونچی ہی جسقدر آفات
دور دل سی نہ ہو کبہی ذرات

یہی سمجھی نہ ہو کا غافل اگر
ہو کا اکدن ضرور قائل اگر

یا کسی کا ہو اور کوئی عدو ۔ فکر اوس سی دور ہو ہر
حفظ و نسیان کو کر دیا ہی جمع ۔ صاف ضدین کو کیا ہی جمع
کچھ تفکر کری تو ظاہر ہو ۔ کچھ تدبر کری تو ماہر ہو
اس سی ثابت وجود خالق ہے ۔ اس سی ثابت وجود رازق ہے
نہ تعدد کہ ہی گمان محجوب ۔ رحمت ازدی سی ہین یا بوس
جو عقیدہ کہ رکھتی ہین لئیم ۔ برتر اوس سی ہے ذات پاک کریم
جیسی جسم بشر مین ہین ضدین ۔ دونون در کار ہین ہے حکمت عین
بس یوہین عالم کبیر مین ہے ۔ جمع اضداد کی ضرورت ہے
وہ نہین جانتی جو جاہل ہین ۔ وہ نہین مانتی جو غافل ہین
ای مفضل ذرا نگاہ تو کر ۔ کیا ہی حیا ن خالق اکبر
حق نی انسان کو جو دی ہی حیا ۔ سبب اس رہنی کا ہوئی ہی حیا
کب یہ اکرام ضیف کرتی ادا ۔ کہ سب اکرام کا سبب ہی حیا
شرع کی کام جتنی ہین اکثر ۔ کرتی ہین شرم کی سبب سے بشر
صلۂ رحم اوسی کب ہوتا ۔ کب بزرگون کا کچہ ادب ہوتا
غصب کرتی امانتین اکثر ۔ ترک کرتی عبادتین اکثر
کہ ہمیشہ رہی صلاح انکی ۔ ہو رفاہ اور ہو فلاح انکی
ای مفضل ثواب تفکر کر ۔ دیکہ نعمت ہی کیا ہی نطق بشر
ہوتی ہین جو نتائج افکار ۔ اونکو کرتی ہین نطق سی اظہار
قوت ناطقہ نہ ہوتی اگر ۔ ہوتی مانند جانور کی بشر
نہ سمجھتا کسی کی دل کی کوئی ۔ خوب نعمت عطا سخن کی ہوئی
ای مفضل تو پہر تامل کر ۔ خوب سی شکر کر تعقل کر

دیکھنا صنعت حکیم قدیم ۔ دیکھنا قدرت علیم کریم
مصلحت ہی ہر ایک مین ہین ۔ وصف اوسکی کبھون نہین ممکن
جمع اضداد مین مصالح ہین ۔ وہ سمجھتی ہین جو کہ صالح ہین
اس سے ثابت ہی وحدت قہار ۔ اس سے ثابت ہی وحدت غفار
جو خدا کی نہین ہین قائل ۔ جو حقیقت سے اوس ہین غافل

## حکمت آفرینش شر و خیر

جمع خالق نی کی ہین حکمت سے ۔ کی ہی صنعت تمام قدرت سے
بعض کا خیر نام بعض کا شر ۔ ہین مواقع مین خیر دونون مگر

## ترجیح انسان بہ نسبت حیوان

خلق سب قسم کی کیی حیوان ۔ سب سے اعلیٰ ہی پر ہین انسان
آدمی کو اگر نہ ملتی حیا ۔ کب کوئی کرتا وعدی اپنی وفا
حسن کا ارتکاب کرتا کون ۔ قبح سی اجتناب کرتا کون
بعض وہ ہین اگر نہ ہوتی حیا ۔ حق مادر پدر نہ کرتی ادا
کب یہ کرتی نگاہون احسان ۔ انسی ہرگز نہ چھوٹتی عصیان
جو بشر کو مفید ہی خصلت ۔ وہی خالق نی اونکو دی خصلت

## صنعت نطق آدمی کا بیان

دل انسان مین جو گذرتا ہی ۔ تو زبان سی بیان کرتا ہے
اور ما فی الضمیر لوگون کا ۔ جان لیتی ہین نطق سی شنوا
اپنی دل کی کوئی کہ سکتا ۔ یا وہ مانند جانور بکتا

## ذکر ہی صنعت کتابت کا

کیا ہی ہین فائدی کتابت مین ۔ شک نہین حق کی ہر عنایت مین

جانتی ہین جتنا تو اسلاف — بس کتابت ہی سی تمام اخلاف

ہی یونہین حالت احوال — پھر اہل زمان استقبال

سب کتابت سے ہی بقای علوم — ہین اسی سی سب ثبات علوم

لکھی سی ہین درست ساری حساب — تا نہون سب معاملات خراب

یہ کتابت ہوئی جو نہ موجود — ہوتی اخبار ازمنہ مفقود

گھر سی جاوے کسی طرف جو بشر — بھیجتی کیونکر اپنی گھر مین خبر

مندرس سب علوم ہو جاتے — ہین جو آداب کسکو پہر آتے

سب روایات محو ہو جائین — سب حکایات محو ہو جائین

کار دنیا تباہ ہو جاتے — کار عقبی تباہ ہو جاتی

## ہے یہ مذکور شبہۂ حمقا

کوئی جاہل جو یہ کری تقریر — کی ہی خالق نی خلق کی تحریر

ہی یہ ایجاد مردم دانا — اصطلاحون کو کچہ قرار دیا

کی ہین آپس مین بس وہی جاری — ہوگئی ہین وہ ذہنون مین ساری

ہی یہی اختلاف کا باعث — ہی یہ باہم خلاف کا باعث

جس طرح مختلف امم مین تمام — یونہین ان سبکی مختلف ہین کلام

ہین جدا جیسی سبکے تقریرین — یونہین باہم جدا ہین تحریرین

عربی فارسی و سریانی — اور رومی ہی اور عبرانی

خط جدا سبکے ہین لغات جدا — وضع سبکے جدا ہی باجدا

باصواب اب سنو جواب امام — استفادہ کرین تمام انام

## ہے جواب امام رہبر دین

سب یہ صنعت ہی حق تعالی کی — سب یہ نعمت ہی حقتعالی کی

آدمی نہین ہی کچہ بہ تدبیر — کہ کیا کرتی ہین یہ سب تحریر

جیسی ہین اور جانور اکثر — جو بشر کو نہ انگلیان دیتا

جونکہ تا زبان وہ گویا — ذہن مدرک نہ بندہ کو دیتا

ایسی ہی ہوتی لاکلام بشر — کسطرح قصد کرتی لکھنی کا

کہنی مین دل کا حال گہبراتی — مثل حیوان تمام چلاتی

جو کہ شاکر ہی نعمت حق کا — وہی مورد ہی رحمت حق کا

اصل ہی فطرت حکیم قدیر — خلق پر ہی یہ فضل رب کبیر

کری کفران جو وہ ہو فاسق — بی گمان بے نیاز ہی خالق

پائی کا شکر و حمد کا وہ ثواب — نظر آئی کی وسکو راہ صواب

نہین محتاج شکر و طاعت کا — نہین محتاج کچہ عبادت کا

## خلقت علم و دین و دنیا ہے

متفکر ہوا ہی مفضل اب — دیدہ دل سی دیکہ حکمت رب

علم جسکا بشر کو لازم تہا — حق تعالی نی آدمی کو دیا

ایک وہ علم جو کہ دینی ہی — جس سی اصلاح دین یقینی ہی

دوسرا علم جو ہی دنیا کا — وہ ہی انسان کو خدا نی دیا

حق تعالی نی علم جو بنایا — وسکی لائق نہ آدمی کو کیا

مصلحت ہی یہ اور حکمت ہے — سبکی اصلاح عین رحمت ہے

علم وہ جس مین دین کی ہی صلاح — جس سے ہوتی ہی اہل دین کی فلاح

حق تعالی کی معرفت ہی وہ — عین بندون کی مصلحت ہی وہ

ہین دلائل کہ ہی خدا موجود — ہین تو ہر کہ ہی خدا کا وجود

خلق اشیا مین سب ظاہر ہین — جو کہ عاقل ہین سب وہ ماہر ہین

ہی دلالت وجود صانع پر — ہی دلالت وجود مبدع پر
دال خالق کی ہی عدالت پر — دال مالک کی ہی عنایت پر
معدلت انتقام پر ہی ہے — کہ کریں والدین سی نیکی
کوئی مسکین اگر ہو یا ہو فقیر — یا کوئی اور ہو غریب و حقیر
ہو وہ مسلم کہ نا مسلمان ہو — چاہیے یہ کہ زیر احسان ہو

## ذکر علم صلاح دنیا ہی

بین و گشت و نخل اور اعناب — چاہیے بہر انتفاع دواب

## حکمت خلق ادویہ ہی بیان

کہ کریں لوگ اس سی استشفا — ہو مرضیوں کو حکم حق سی شفا
علم کشتی ہی اور غواصی — کہ مشقت یہ ہی بہت خاصی
اور ہیں ساری صنعتوں کی علوم — نہیں پنہاں وہ سبکو ہیں معلوم
الغرض جس میں ہے بشر کی صلاح — جس سی کونین میں ہے سبکی فلاح
پر بشر کو خدا ہوا مانع — ایسی علموں سے جو نہوں نافع
علم وہ علم غیب ہی لاریب — کہ خدا ہی فقط ہی عالم غیب
بس ہیں یو نہیں امور ماضی ہے — بجز خدا سارے خلق سی مخفی
جو نہیں ہیں علم درمیان بحار — علم عالم ہی سبکو ہی دشوار
قلب انسان و رحم انسان کا — کوئی کیا جانی حال غیر خدا
بعض کرتی ہیں دعوی باطل — ہیں مگر علم غیب سی جاہل

## ہی بیان علوم حادثہ

جتنی ساری امور دین ہیں درست — ور سب ہوں امور دنیا چست
دخل انکی سوا کیا ممنوع — دخل بیجا جو تہا کیا ممنوع

ہی دلیل اوسکی علم و قوت — ہی دلیل اوسکی لطف و حکمت
اور واجب ہی معرفت سبکو — یعنی لازم ہی معدلت سبکو
کچھ اگر جسکی پاس امانت ہو — ہی یہ لازم نہ کچھ خیانت ہو
چاہیے کچھ رعایت وس سے ضرور — چاہیے کچھ مروت وس سے ضرور
نیکیاں جیسی ہیں موالف سے — چاہیے نیکیاں مخالف سی
جو کہ علم صلاح دنیا ہی — جسکی باعث فلاح دنیا ہی
کریں آراستہ چہ و کاریز — جس سی سرسبز ہو ہر اک فالیز
علم ہی ریشہ و گیاہ کا ہی — یعنی تاثیران میں ہی کیسی
بعد ازیں علم ہی معادن کا — جوہر اک ایک ہی سفیدان کا
عالم صید اگر کما ہی ہوں — صید بہر وحش و طیر و ماہی ہیں
باعث طول ہی بیان اونکا — مرکب ہی ہر اک ای دانا
علم وہ آدمی کو حق نی دیے — علم وہ ہر کسی کو حق نی دبی
نہیں شایان طاقت بشرے — نہیں ہرگز لیاقت بشرے
جس قدر ہیں امور آیندہ — او نسی واقف ہو کس طرح بندہ
علم بالای آسمان ہے نہیں — نہیں رہتا ہی علم زیر زمین
کوئی کیا جانی کیا ہی عالم میں — اور کیا ہو رہا ہی عالم میں
اور جو کچھ ہی خلق سی محجوب — دخل اسمیں نہیں بشر کو خوب
جھوٹھی جھوٹھی جو کہتی ہیں اخبار — کرتی ہیں جاہلی کو صاف اظہار
کر مفصل بیان بغور نظر — دیکہ تقدیر خالق اکبر
وہی اللہ نی دی ہیں علوم — جو کہ دانا ہیں اونکو ہی معلوم
تا ہوں انسان اپنی قدر شناس — کریں اپنی خدا کی حمد و سپاس

علم بھی ہی بشر کو جہل بھی ہی
امر دشوار بھی ہی سہل بھی ہی

دونو نمین مصلحت ہی خالق کی
دونون مین مصلحت ہی رازق کی

دیکھو تو کیا ہی قدرت رحمان
مدت عمر سب سے ہی پنہان

ناگوارا حیات ہو جائے
تلخ ہر ایک بات ہو جائے

جس طرح ہو فنا کسی کا مال
یا قریب فنا ہو کیا ہو حال

خوف ہر دم فنای مال کا ہو
رنج آٹھون پہر ملال کا ہو

کیسہ خالی اگر ہو زر سی تو ہو
رنج ایسا نہین ہی لوگون کو

مال ہوتا ہی جو کسی کا فنا
مستر صد ہی پھر بھی ملنی کا

ہو کسی پر اگر یہ کشف راز
یعنی پائی ہی کس نے عمر دراز

نہ ڈری ارتکاب عصیان سے
ہی خطر ہو عذاب یزدان سے

یہ طریقہ نہین خدا کو قبول
کہ یہ ہی پیشہ ظلوم و جہول

ہو جو بالفرض تیرا کوئی غلام
کری اک سال بھر بری وہ کام

راضی اوس سی بھلا تو کیا ہوگا
دور کیا غصہ سال کا ہوگا

اس جگہ تو کہی یہ بات اگر
برسون تک کرتی ہین گناہ بشر

سن لی اسکا ہی با صواب جواب
کہ تشفی ہو تیری دل کو شتاب

آدمی اس سی بر نہین آتا
تاب اسکی بشر نہین لاتا

گو کہ ہوتی ہی زشتی کردار
لیکن اس امر مین ہی ہی ناچار

عفو کرتا ہی اس لیی اللہ
بخش دیتا ہی اوسکی سارے گناہ

آخر عمر توبہ کر لون گا
حق کو گویا فریب دیتی دونگا

توبہ کر لونگا پہلی مرنی سی
کون غافل ہی توبہ کرنی سے

اوس سی کاہی کو ہوئیگی یہ گناہ
ہو گا کب تایب اوسکا قلب سیاہ

جمع ضدین کو خدا نی کیا
ہو جو درکار رہنا وہ سبکو دیا

## سبب اخفای مدت عمر

عمر ہوتی کسیکی جو کوتاہ
اور ہوتا وہ حال سی آگاہ

عمر کی یاد رہتی کوتاہی
ہوتی قرب اجل سی آگاہی

رات دن غم ہو تنگدستی کا
وہ بیان ہر دم ہو تنگدستی کا

ہی کہین زیست مال سی بہتر
مفلسی سی سوا ہی موت کا ڈر

ہو بہی نقد جان سی کیسہ تہی
یہ ہی دشوار بھر مرد و زن

جب یقین فنای زیست ہوا
تو ہم عود حیات ہی بیجا

محو دنیا کی لذتون مین وہ ہو
صرف ہر دم جناب تو نمین وہ ہو

کبھی دل مین جو ہر مین ہو نگا
سب گناہون سی توبہ کر لون گا

## ہی مثال مناسب تقریر

پھر کسی روز یا نماسے ماہ
کری وہ کام تیری خاطرخواہ

## اور ارشاد سن لی حضرت کا

وقت آخر جو توبہ کرتی ہین
پاک جرمون سی ہو کی مرتی ہین

خواہش نفس و کثرت شہوت
آدمی پر جو کرتی ہی شدت

ارتکاب گناہ ہوتا ہی
نامہ اوسکا سیاہ ہوتا ہی

اسکو ہوتا ہی اجتناب گناہ
نفس کرتا ہی ارتکاب گناہ

پر جو کرتا ہی جرم پر اصرار
اور کرتا ہی منہ سی یہ اقرار

آج تو مین موافق شہوات
خوب دنیا کی پاتا ہون لذات

بعد ازین توبہ وہ کری نہ کری
ہو کی پاکیزہ وہ مری نہ مری

خاص ہنگام شیب و اضمحلال
توبہ و ترک جرم دونون محال

چوب خرما سی نفع پاتی ہین
بافتہ ہین خدا کی قدرت سی
صنعت حق بی یون بنا ہی انہیں
کہ بنی اونسی آلہ و ادوات
ہوتی مانند سنگ اگر محکم
کہ ٹہہر جاتا ہی یہ پلسے پر
شہر سی شہر لیکے جاتی ہین
کشتیون کا اگر نہ ہوتا ڈہنگ
تہا ضروری کہ چاہیی کشتی
کر عقاقیر واد وبہ کو نظر
ہون رگین یا مفاصل و اعماق
کہین رکہتی ہین مواد زبون
ہین جو دوائین محللات ایسی
اس سوا جو انہین کیا پیدا
اور یہ بات ہو نہین سکتے
اور اگر ہم کرین اسی تسلیم
چار پائی تمام سب حیوان
جیسی کتنی درندۂ صحرا
مرض قبض پا کی بعض طیور
ہی یہ الہام خالق متعال
کہ وہ او گتی ہین دشت و ہا مون

چہت بنائی ہین پل بنائی ہین
یون بنائی گئی ہین صنعت سے
جسطرح تار و پود لاتی ہین
اور کام آتی رہتی ہین دن رات
کام اسنی بہت نکلتا کم
اس سی بنی ہین کشتیان اکثر
بحر سی بحر لیکی جاتی ہین
ہوتی سب تاجر و مسافر تنگ
کس سے ہوتی یہ کام بی کشتی
کیا خدا نی انہین دیا یہی اثر
نہین انکو نفوذ کرنا شاق
شہترہ ہو کہ نوع افتیمون
کہو تین اورام و درد جسم سبہی
بہر اصلاح بندگان خدا
کہ بفرض و باتفاق کوئی
کہ ملی آدمی کو عقل سلیم
کیا یہان عقل و تجربہ کا گمان
کن کی بعض کیاہ دشت دوا
آب دریا کا ہضنہ لین کی ضرور
ہین بہت سی نظیر اور مثال
فائدہ کیا گیا ہ افزون مین

اور اسی طرح لکڑیان ساری
عرض ہر جز بہی طول مین داخل
ساتہ اسکی بلا وہ استحکام
پنجری در بنائی ہین اسنی
اور کتنی مصالح ایسی ہین
کہ پہاڑون کی طرح بار گران
کیا خدا نی کیا ہی یہ آسان
حمل و نقل متاع کیا ہوتی

جن سی دنیا مین کام ہی جاری
پائی آپسمین وصلت کامل
گو کہ ہین نرم اسطرح وہ تمام
چیزین اکثر بنائی ہین اسنی
تختہ و چوب سی نکلتی ہین
لادتی ہین کروہ کشتیان
ہی کرایہ خفیف اور آسان
صورت انتفاع کیا ہوتی

## سبب خلقت گیاہ دوا

بہر ہر امر خاص دی خلقت
کہ مواد غلیظ سوداوی
جب فساد ریاح ہون واقع
ست آب خاصیتین قوت نام
متفطن کیا ہی لوگون کو
مطلع ان سی خوب ہو جائی
تجربون سی خواص اشیا پر
کسطرح ایسی بی شعور تمام
وقت امراض کر کی استعمال
بلکہ اطلاق کی یہ معنی ہین
شک نہی شاید اسمین ہو پیدا
تو جو ہو اس گمان بیجا مین

کسطرح کی ملی ہی خاصیت
کہو دکر سب نکالتی ہین ہہی
دیکہ سکنجبین انکی ہی رافع
دین دوا انکو تا ہو رحمت تام
سمجہین تا نفع اد و یہ جو ہم
فائدہ اتفاق سی پائی
متفطن ہوئی ہی نوع بشر
متفطن ہوئی ہین بی الہام
صحت تام پائی ہین فی الحال
عمل طائرا و سکو کہتی ہین
نفع افزوئی گیاہ ہی کیا
کہ عبث ہی وہ کہاس دنیا مین

سب یہ تیرا گمان ہی وسوسہ
کہ غذا او حیشونکی ہی وہ گہاس

گہاس ساری چرند کہاتی ہین
اوسکی دانی پرند کہاتی ہین

ہین قسم شاخ و چوب تک اونکی
ہی برای مسافر و شہرے

بہت اونمین سی ہین دوای مرض
کام آتی ہین وہ برای مرض

نفع بعضونمین ہی دباغت کا
یعنی اوس سے پکاتی ہین چمڑا

بعض سی ایسی کام لیتی ہین
اونسی چیزونکو رنگ دیتی ہین

اور لاکہون ہین ایسی مصلحتین
کہ عقاقیر مین ہین منفعتین

تو نہین اوس سی واقف آگاہ
کہ جو بیمار ہی ہر ترین گیاہ

یہ ہی قسم گیاہ مین کم قدر
جانتا ہی پر اسکی عالم قدر

ہین ان انواع مین بہت سی مفاد
نفع ان گہاسونمین ہین جدی زیاد

اوس ہی کاغذ بہت بناتی ہین
لوگ نفع کثیر پاتی ہین

سب ہین اوس گہاس کے سوا محتاج
ہین گدا یا وہ بادشا محتاج

اوس سے بنتی ہین بوریا و حصیر
اوس سے جاری ہی کار خلق کثیر

شیشونکی بنتی ہین اوس سی غلاف
کہ رہین وہ غبار و گرد سی صاف

شیشہ آلات اوسمین لاتی ہین
وہی صندوقونمین پہنچاتی ہین

کہ نہین ہرگز ٹوٹتی سی تمام
اور اوس گہاس سے نکلتی ہین کام

پس تو عبرت مشاہدے سے لی
کہ ہین سب چیزین منفعت کے لیے

خلق جتنی ہوئی صغیر و کبیر
جتنی مخلوق ہین قلیل و کثیر

سمجہی ہون کہ وہ ہونگی کم قیمت
سب مین ظاہر ہی قدرت و صنعت

ہی حقیقت ہی غایط و سرگین
کوئی دنیا مین بدتر اس سی نہین

نفع ان مین ہین کسقدر کتنی
سستی ہین ایسی نفع پر کتنی

سب بقول و فواکہ دنیا
شجر میوہ دار ای دانا

جسقدر دہر مین زراعت ہی
جسمین اوگنی کی قابلیت ہے

نہ پڑی تا یہ غایط و سرگین
ایک مین بہی نمو و زینت نہین

باوجودیکہ یہ نجس تر ہے
مرتی مین ہر اک سی بہتر ہی

جان تو کچہ بہی ہو جو عقل و تمیز
منزلت منفعت مین ہر اک چیز

نہین ہوتی موافق قیمت
اپنی قیمت سی رکہتی ہی رفعت

قیمتین دو ہین اور دو بازار
دو جگہ بکتی ہی وہ لیل و نہار

ایک بازار بیع و خواہش ہی
طلب بی فسادو کاہش ہی

ایک بازار علم و دانش جان
اوس جگہ کار علم و دانش جان

اعتبار اسکا اسکا استدلال
نہ سمجہکر حقیر کر اہمال

طالب کیمیا اگر سمجہین
نکتہ کیا ہی مفاد غایط مین

سیم و زر دیکی مول لین اوسکو
اور سوتی مین تول لین اوسکو

یون مفصل ہی اس جگہ کہتا
سخن پاک جب یہان پہنچا

میرا مولا اوٹہا برای نماز
ہوئی پر نور اوسنی جا ہی نماز

اور فرمایا کل کی صبح جو ہو
آئیو ای مفضل خوش خو

کہون گا تجسی اور بہی اسرار
جو یہ چاہی گا ایزد غفار

اپنی گہر مین چلا خوش و مسرور
کہ تہی خدا بہتاج و سرور

مجکو بخشا جو میری مولا نے
ہادی راہ پاک و عقبی نے

دولت فضل کی دفائن سے
علم و اسرار کی خزائن سے

دولت علم پر یہ راضی تہا
شاکر منعم حقیقی تہا

وعدۂ صبح کی امید مین رات
صبح کی بہیجکر درود و سلام



بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ہے یہ آغاز مجلس چارم

حبذا این طالع یاور
نکل آیا جو خسرو خاور

گھر سے نکلا مفضل دیندار
در مولا پہ آگئی بائی بار

پاکے اذن جلوس حکم ورود
کرکے آداب اور پڑھکے درود

وہ دوزانو ادب سے بیٹھ گیا
کس شکوہ وطرب سے بیٹھ گیا

یون امام جہان نے فرمایا
ہے یہ پہلے زبان پر آیا

کرون تحمید طیب خاطر سے
کرون تنزیہ قلب طاہر سے

کرون تقدیس واجب التعظیم
ساری ناموس ہے جو نام قدیم

ساری نعم روشنی ہے عظیم جو نور
وہ ہے میرا خدا علی غفور

ہوئی ہے ذو الجلال والاکرام
اوسی خالق سے ہے منوی انام

وہی کرتا ہے عالمون کو فنا
وہی صاحب ہے راز پنہان کا

عالم علم غیب ہے لاریب
وہی بے نقص و عیب ہے لاریب

اوس خدا کی جو ہین محب جلی
دل مین نام اوسکی رکھتی ہین مجھے

جسنے ہین علم قادر منان
چشم اغیار سے وہ ہین پنہان

دمبدم اوس جناب پر صلوات
دمبدم اوس جناب پر برکات

جو مبلغ ہے وحی کا بے شک
مالک امر او رہی کا بے شک

کی رسالت خدا کی جسنے ادا
جو خدا نے کہا وہ اوسنے کیا

دی بشارت ثواب کی جسنے
کی اشارت عقاب کی جسنے

ہے وہ رحمت کا سراج منیر
وہی بے شبہہ ہے بشیر و نذیر

لایا ایمان جو ہوا زندہ
اوسنے آفاق کردیا زندہ

اہل دین با دلائل و برہان
ہو کسی واقف رہ عرفان

ہے درود اوسکی آل اطہر پر
آل صاحب کمال اطہر پر

ہو سلام اون پر اور رحمت ہو
برکت اب سے تا قیامت ہو

ہے شایان مین تحیت کی
ہے شایان ہین کرامت کے

ہے مفضل کہی ہین منے بیان
خالق جن و انس کی احسان

سب دلیلیں وجود خالق کے ۔ سب دلیلیں علوم رازق کے
سن لیا خوب حکمت خلاق ۔ ہوئی معلوم صنعت رزاق
وہی خالق ہی صاحب تدبیر ۔ وہی مالک ہی رازق تقدیر
خلق انسان میں کیسی حکمت ہے ۔ خلق حیوان میں کیسی صنعت ہے
نفع پیدائش درخت و گیاہ ۔ ہوا معلوم تمکو خاطر خواہ
بہر عبرت یہ پند کافی ہے ۔ عاقلوں کو فلاح وافی ہے
اب اون آفات کا ہی حسن بیان ۔ جو کبھی ہوتی ہیں میان جہان

## ہی بیان حوادث فساق

ہوتی ہیں جب یہ آفتیں نازل ۔ آدمی جو کمال ہیں جاہل
لیتی ہیں وہ وسیلہ انکار ۔ یعنی انکار خالق دادار
منکر خلق و خالق و تدبیر ۔ ہیں وہ بی پیر منکر تقدیر
کبھی نازل جو ہوتی ہے آفت ۔ جانتی ہیں منافی حکمت
کیا شقی ہیں ملاحدہ اظلم ۔ نہیں اقرار صانع عالم
جو ہیں اتباع مانی نقاش ۔ دو خدا کی مقر ہیں وہ اوباش
یہ مصائب مکارہ و آلام ۔ رنج مرگ و فنای خلق مدام
جانتی ہیں خلاف حکمت ہے ۔ جانتی ہیں فقط مضرت ہے
ہیں طبیعی جو عالم و حکما ۔ قول باطل ہی اون سفیہوں کا
آتی ہیں جو جہان میں چیزیں ۔ جو نظر آتی ہیں ہمیں چیزیں
اونکی پیدائش و تکون کے ۔ مقتضا ہیں طبیعتیں اونکی
آپ سی آپ ہوتی ہیں موجود ۔ ایسی آپ ہوتی ہیں نابود
نہیں دخل مدبر و صانع ۔ نہیں دخل مقدر و صانع
کروں ان چیزوں میں وہ تجہسی کلام ۔ کہ تری دلکو ہووے تسلی تام
رد قول انکا ہو بہت آسان ۔ اہل انکار سنکی ہوں حیران
ہیں جو جاہل ملاحدہ مردود ۔ منکر دلعین قادر معبود
یرقان و وبا و طاعون کو ۔ اور سقام زیر گردون کو
ملخ و ژالہ کی مضرت کو ۔ اور غارت گر زراعت کو
کر رہی ہیں وسیلہ انکار ۔ اور کرتی ہیں مرتد و کفار
شبہہ بیجا وجود خالق میں ۔ شک ہمیشہ وجود خالق میں
تجہسی کہتا ہوں اب جواب انکا ۔ رد ہوتا قول ناصواب انکا
جو نہ ہوتا مدبر عالم ۔ جو نہ ہوتا مقدر عالم
ہوتی فتنے فساد اس سے سوا ۔ اور ہوتا وفور حادثوں کا
آفتیں ہوتیں نازل اور زیاد ۔ اوسنی ہوتا جہان سب برباد
چرخ گردان زمین پر گرتا ۔ کرۂ خاک یہ جو ہی ترتا
ڈوب جاتا تمام پانی میں ۔ حرف تہا سب کے زندگانی میں
یا نہوتا طلوع شمس کبھی ۔ سو کبھی پایہ چشمہ سار سے ہی
جو یہ باد وزان کبھی ٹھہری ۔ جیسی جلتی ہی اک ذری ٹھہرے
تو ہو بازار تازگی کا سرد ۔ جتنی چیزیں ہیں ہوں وہیں فاسد
یا محیط زمین ہو آب وان ۔ غرق ہو جاتی سب بنای جہان
ذکر تہا جو جراد و طاعون کا ۔ جو بلائیں ہیں اور انکی سوا
ضرر اسکی کبھی جو پہنچا ہی ۔ اور تہوڑا سا انکا وقفا ہی
کچہ درازی سی ہم اہستہ دہین ۔ بہت ان چیزوں سی فساد نہیں
سب وہ باوسنی مر نہیں جاتی ۔ دہر سنسان کر نہیں جاتی

تیز یوں گو ہی خود فنا و زوال
کہاں کا انسی گیا ہو سنبھال

آدمی انسی رہتی ہیں محفوظ
کبھی مغموم ہیں کبھی محظوظ

کہ نہو جاے بی لحاظ و خیال
آدمی کو رہی لحاظ و خیال

دور ہوتیں ہیں یہ بلائیں شتاب
تاکہ عبرت کریں اولو الالباب

یہ بلائیں جو آتی ہیں اکثر
ہوتی ہیں مبتلاے رنج بشر

ہوتی ان آفتوں سی کب ناخوش
ہر کوئی ساری عمر رہتا خوش

چاہیے بی الم ہو عیش بشر
ہر کدورت سی ہوتی خالص تر

نہیں واقف کہ یوں اگر ہوتا
سرکش اسقدر ہر بشر ہوتا

دیکھتا ہی کہ ایسی ہی ہیں بشر
ناز و نعمت میں کی جنہونے بسر

کسقدر کر رہی ہیں وہ طغیان
کسقدر کر رہی ہیں وہ کفران

نہیں آگاہ یہ کہ ہم ہیں بشر
یا کہ ہیں مالک قضا و قدر

یا پہونچتا بہی ہی ضرر انکو
غفلتوں سی نہیں خبر انکو

دستگیری کریں فقیروں کی
نہ حقارت کریں حقیروں کی

یا نظر آئی جب کوئی مضطر
نظر پرورش کریں اوس پر

رنج ان پر کوئی جو آتا ہے
یا کوئی درد انہیں ستاتا ہی

چونک پڑتی ہیں خواب غفلت سے
باز آتی ہیں جاہلیت سی

اکثر ایسی بہی ہیں زمانی میں
دار غفلت کی کارخانی میں

نہ موثر ہی انکو وعظ نہ پند
نہ اونہیں خلق ہو دیانت پسند

متنفر دوا سی ہوتی ہیں
حکم پرہیز ہو تو روتی ہیں

کسب علم و ادب سے نفرت ہے
صنعتیں سیکھنی سی وحشت ہے

چاہتی ہیں سو کھاتی پیتی ہیں
شغل باطل میں رہ کی جیتی ہیں

یہ بلائیں اگرچہ ہیں جانکاہ
انسی ہوتا نہیں جہان تباہ

اس لیے یہ بلائیں آتی ہیں
کبھی اسواسطے ستاتی ہیں

آتی ہی آفت قلیل ان پر
بہر تادیب نہ بقصد ضرر

کبھی ہیں یہ بلا حدود آتش
اور اتباع ہائی نقاش

خالق انکا رحیم اگر ہوتا
ان بلاؤں سی کب ضرر ہوتا

قائل اس قول کی جو ہیں نادان
اونکو نادانیوں سے ہے یہ گمان

عیش میں کچہ الم نہ ہو مخلوط
رہیں عشرت سی آدمی مربوط

ہوئی دنیا و دین کی کام تباہ
کچہ نہ ہوتا کبھی سواے گناہ

پاتی امن و امان میں نشو و نما
لطف عیش و توانگری پایا

وہ فراموش کرکی کو یا
کہ ہیں جنس بشر میں یا ہیں خدا

یا کہ یہ احتمال ہی بی جا
انکو کوئی ضرر نہ پونہچی کا

کہ کریں مرحمت ضعیفوں پر
لطف و شفقت کریں نحیفوں پر

یا کوئی مبتلا نظر آئے
رحم سی انکی آنکہ بہر آئے

یا کریں بی نواؤں پر رحمت
یا غریبوں فقیروں پر شفقت

تب کہیں ہوتی ہیں یہ پند پذیر
جانتی ہیں کہ ہی خداے قدیر

ترک اثم و فساد کرتی ہیں
توبہ کرتی ہیں دلمیں ڈرتی ہیں

نہیں غیرت کسی طرح جنکو
نہیں عبرت کسی طرح جنکو

حال اونکا ہی ایسی بچوں کا
نہ گوارا ہو جنکو کڑوی دوا

جو طعام لذیذ اونہیں ہے مضر
کہانی پر اوسکی ہوتی ہیں وہ مصر

رہتی ہیں کہیل میں بطالت میں
شاد دل رہتی ہیں ضلالت میں

نہیں اون باطلوں کو اتنی خبر
ایسی نشو و نما میں کیا ہیں ضرر

دین ہو کا تباہ دنیا سے ہی
اسقدر جانتی نہیں یہ ضلیل اگر
بعد الم کی ہی بیشتر راحت
کس لیے عاصی جدا ہوتی
سنلے اسکا تو با صواب جواب
کہے یہ بات اگر کوئی جاہل
کو نہ اللہ کی ستایش کے
کہیں اوس شخص سے تو بات اگر
اور اسباب عشرت و بہبود
دیکہے تو قبول کرتا ہے
بے مشقت جو پائے مال کثیر
ہے نعمای آخرت کا یہی حال
لذت اوسکو دو چند ہوتی ہے
راہ تحصیل نعمت عقبی
عمل و سعی سے وہ مرد جلیل
کوئی انسان اگر یہ بات کہے
تہا یہ ممکن بغیر عصمت کی
کوئی چاہے جو رکہے استحقاق
جو کوئی چاہے بے عمل پائے
کہ جو انسان پر یہ کہل جاتا
فحش کی جو سب مرتکب ہوتے

دین جائے گا آہ دنیا بہی
کریں آداب نیک اگر تحصیل
بعد تلخی کی ملتی ہے لذت
بے معاصی و بے خطا ہوتے
یہ جو ہو کب ہوں مستحق جزا آہ
جو جنون میں جدا کرے داخل
کو نہ اللہ کی نمایش کے
تندرست اور جو ہو ذی شعور
بے مشقت کوئی کرے موجود
با خیال اور کچہ کدر تا ہے
نہ ہو راضی وہ صاحب تدبیر
کی کسی جو اس میں سعی کمال
راحت اوسکو دو چند ہوتی ہے
نقد انواع دولت عقبی
ہو گیا مستحق اجر جزیل
کہ کیا ہے یہ بیشتر تو نے
ہوئی تکلیف ہر بشر کی لیے
پائے فردوس کے محل و رواق
بے عمل خلد کی محل پائے
یعنی راہ اس طریق کی پاتا
سب گنا ہوں سے مجتنب ہوتے

جو ضرر رکہتی ہے شراب و غذا
اس سے ہو جاے عاقبت اچہی
جو کہی حمق سے کوئی نادان
کب تہی ایسوں کو حاجت تنبیہ
کیا ملے اونکو اجر حمد و ثنا
کیا مضرت ہے پیش رای صواب
سن لے اس بات کا بہی محسن جواب
اپنے گہر میں وہ بیٹھے راحت سے
نہ کرے سعی کچہ نہ کچہ اعمال
اگر اسکو ملے ہے عقل سلیم
جو نہ ہو مستحق وہ دولت کا
نعمتیں پائیں نہ کہے کی استحقاق
کہ ملے اوسکو سعی کی قوت
رکہا اللہ نے نہاں کہ بکچہ
اسلیے شاد و خرم و خرسند
عصمت جبر اور استحقاق
کرتا ہر حال میں انہیں مغفور
طاعت حق میں وہ رہی مصروف
با صواب اس کلام کا ہے جواب
کہ کنہ کرتے اور پاتے ثواب
پہر سزای عمل سے کیوں ڈرتے

گرہے کی تن میں درد کا پیدا
جسم کو نفع دے دوا گر دی
ہوتی معصوم سب کی سب انسان
سہتے کیوں رنج سخت و درد کریہ
کہ نہ کی آفتوں میں یاد خدا
نہ ہوئی کو وہ مستحق ثواب
گر نظر آتی تجکو راہ صواب
گذری لذات عیش و عشرت سے
نہ تو ہو مستحق مال و منال
لطف خالق نے دی ہے عقل سلیم
ترک دولت ہے کام غیرت کا
ملکی نعمتوں کی قصر و رواق
سعی سے ہاتہ آئی یہ نعمت
آخرت میں اوسے ملا سب کچہ
ہو گا وہ روز باز پرس دو چند
ہیں منافی بہم یہی ہے سباق
رہتی دار سرور میں مسرور
عمل نیک پر رہی مشغوف
کلمہ بے نظام کا ہے جواب
اپنی دل میں نہ رکہتی ہم عقاب
کار بد میں مبالغہ کرتے

کہ یہ کرتی زمین پر جب کیا / گشت و خون و فساد و ظلم و جفا
ہوتی تعطیل سی ہر اک تدبیر / پاتی اللہ کی خلل تدبیر
کبھی کافر ملاحدہ بی پیر / دیکھو ہوتی ہین معطل تدبیر
مبتلا دونون ہوتی ہین بد و نیک / نظر آتا ہی حال سبکا ایک
کرتی ہین جاہلی سی یون تقریر / جو ہو کوئی حکیم با تدبیر
یا نکوکار مبتلا ہوجائین / جوکہ بدکار ہین رہا ہوجائین
کو کہ یہ آفتین بدونکی لیے / جیسی ہین یو نہین ہین بھلونکی لیی
پیش حق دونونکی اگر ہی صلاح / ان بلاؤنمین دونونکی ہی فلاح
چین پاتی ہین حال صحت مین / شکر کرتی ہین ہر علالت مین
مبتلا ہوتی ہین جو بد کردار / چھوڑ دیتی ہین زشت و بد کردار
نیک جو ہین وہ نیکتر ہونگی / مستعد اور خیر پر ہونگی
ہوتی ہی اور طاعت انکی زیاد / ہوتی ہی کچھ بصیرت انکی زیاد
ان بدونکو بدون استحقاق / لطف و احسان حضرت رزاق
جرم کرتا ہی کوئی انہین اگر / عفو کرتا ہی خالق اکبر
کوئی منکر اگر کری یہ مقال / تلف مال کا کہا یہ حال
آگ مین وقت حرق ہوجائی / یا کہ پانی مین غرق ہوجائی

## ہی جواب امام رہنما

دونون قسمونکی جو حکایت ہے / صاف ان دونونکی رعایت ہے
زال دنیا جو کرتی ہی ہجرت / جای رنج انکو ہوتی ہی راحت
ان مکارہ سی پاتی ہین وہ نجات / دونون عالم مین پاتی ہین درجات
کچھ گناہون کا یہ ہی کفارہ / اور تادیب نفس امارہ

عدل ہوتا خدا کا لا طائل / ہوتی حکمت حکیم کی باطل
ہے نمایاں یہ ہین امور فساد / یہی ہین باعث ظہور فساد
یعنی آفت جو ہوتی ہی نازل / رنج اوٹھاتی ہین ناقص و کامل
یا نکوکار رنج اوٹھاتی ہین / اور بدکار امن پاتی ہین
اوسکی حکمت کی یہ ہی ہی شان / نیک و بد ہون بلاؤنمین یکسان
ان مقالات کا یہی ہی جواب / ان خیالات کا یہی ہی جواب
دونون رنجیدہ ہوتی ہین انسان / اسی ہوتا ہی نیک و بد کو زیان
نیک جتنی ہین اس سے ڈرتی ہین / نعمتین حق کی یاد کرتی ہین
صبر کرتی ہین ہوتی ہین جو علیل / شکوہ کرتی نہین کثیر و قلیل
جان بچتی ہی آفتون سی اگر / نہین دونونکو غیر نفع و ضرر
جو ہین صالح خدا سی ڈرتی ہین / اور نیکی زیادہ کرتی ہین
جو ہین فجار و کافر و اشرار / جانتی ہین وہ رحمت غفار
رغبت کار نیک دیتا ہے / فہم گفتار نیک دیتا ہے

## ہی سوال ملاحدہ ملعون

کیا ہی حال بلای جان و بدن / کہ ہوا سی فنای جان و بدن
یا کہ سیلاب سی وہ مرجاتی / زلزلی سی وہ یا گذر جاتی
ای مفضل جواب اسکا سن / گوش دل سی کلام میرا سن
جو ہین اشخاص نیک و ابرار / حب دنیا سی رکھتی ہین وہ عار
اسکی تکلیفین رفع ہوتی ہین / اسکی تصدیعین دفع ہوتی ہین
آدمی ہین جو فاجر و فاسق / کرتی ہین کارہای نالایق
ان بلاؤن کا یہ ہی انداز / ازدیاد گنہ سی رکھتی ہین باز

مجمل ان باتون کا یہ ہی حاصل
وہی کرتا ہی فرط رحمت سے
وہ ہی حکمت مین خیر محض مگر
پر جو استاد کار ہین بڑے
وہ ضرر نفع سی بدل ہوگا
عارض جسم و مال کرتا ہے
جو حماقت سی یعنی انسی ہی کھا
یہی اس اعتراض کا ہی جواب
مرد فاجر کرین فجور زیاد
مرتکب ہون بد و فواحش کے
قصد ہوتا ہی سوی خیر و صلاح
کرین اکثر معاصی و طغیان
ہوا واجب خدا کو اونکا ہلاک
ہین جو بیدین ملاحدہ کفار
کسی صورت سے ہوتی اونکو فنا
سنو ارشاد حضرت صادق
یعنی انسان جو کوئی آیا
تنگ ہو جائی یہ زمین فراخ
باوجودیکہ مرتی جاتی ہین
اکثر اپس مین خون ہوتی ہین
غلبہ کرتی نوع انسان

کہ خداوند حاکم عادل
وہی کرتا ہی عین حکمت سے
ہی حقیقت مین خیر محض مگر
دہی ترکیبین بنائین گی اور سکے
اوسکا گر پڑنا بر محل ہوگا
خیریت پر مآل کرتا ہے
عارض مال و تن جو ہو جو بلا
ہو بہت عیش تو بشر ہون خراب
مال و صحت کا ہو غرور زیاد
سب وہ تابع ہون اپنی خواہش کے
کہ ہو کوئی نہین سفاہ و فلاح
رہین مصروف بدعت و عصیان
کہ زمین خدا ہوا اونسی پاک
اونکو مرگ و فنا مین ہے ہلاک
نہ ہوا کرتی مبتلای بلا
رد ہوا قول ملحد فاسق
اور جو کوئی آگی آئی گا
کس طرح پھر بنائین منظر و کاخ
کوچ دنیا سی کرتی جاتی ہین
آدمی اپنی جان کھوتی ہین
حرص لاطائل و قساوت سے

جس مین سمجھا ہی مصلحت جسکے
گو کہ ظاہر مین شر نظر آئے
آندہی سی گر پڑین جو شاخ و شجر
اور بہی صنعتین دکھائین گے
پس اسی طور سی خدای حکیم
خوب سا دیکھی تو نوع بشر
کون اس سی فساد برپا ہو
عشر تو ہین گناہگار نہین
صلحا سست ہون دعائین
ان بلاؤنسی ہوتی ہی تنبیہ
یہ بلائین اگر نہ ہون نازل
پیشتر ازین ہر طرح کی تہی گمراہ
ہوا اونکی ہلاک کو طوفان
کہتی ہین بہتی آدمی دائم
اپنی نزدیک بتاتا ہی بہتر
غور سے جو سنی جواب اسکا
وہ ہمیشہ رہی کبھی نہ مری
ہو مزارع کی واسطے تنگی
معر کی ہوتی ہین مکانون پر
ہو کی پیدا اگر نہ یہ مرتے
موت سے کیونکر آدمی ڈرتی

جس مین سمجھا ہی منفعت جسکے
یا کچہ اوسمین ضرر نظر آئی
ظاہرا باد تند کا ہی ستم
جو کہی گا کوئی بنائین گے
آفت تازہ و بلای الیم
فائدی پاتی ہی بجای ضرر
کیا ضرر اسمین آدمی کا ہو
ناز و نعمت مین ہرزہ کار نہین
رہین کاہل خدا کی طاعت مین
ترک ہو جاتی ہین امور کرم
تو گذر جای حد سی ہر جاہل
کن عذابو سنی وہ ہوئی گمراہ
نہ رہا اونکا نام ہی نہ نشان
ہوتی عالم مین تا ابد قائم
کہ یو نہین کرتی عیش نوع بشر
ہو ہویدا اوسی کہ ہی یہ خطا
ابدا عیش و ابتہاج کرے
ہو مکانات کی لیی تنگی
لڑتی بھڑتی ہین کھیت پر اکثر
کس طرح زندگی بسر کرتی
ابدی زیست پر نظر کرتی

سیر ہرگز نہوتی نعمت سی
مستلے کبھی نہ ہوتے یہ
زندگی سی ملال ہوتا ہی
دیکھتا ہی نہیں یہ راز نہان
کہ مشقت سی پائیں وہ راحت
تو ہین باعث مکارہ دنیا
پہلی ہم دی چکی جواب اسکا
کوئی نادان اگر یہ بات کہے
زندگی سی نہ کوئی ہوتا تنگ
ہی دنیا مین ہوتی صورت اگر
ساری نعمای کردگار جلیل
اور نعمای رب بی صنعت
جسقدر ہی کسیکے استعداد
نہ ہو جبتک تمام یہ عالم
یون توالد کا طور اگر مٹتا
کوئی اپنونکی کیا مدد کرتا
ہوتی اولاد سی کسی الفت
کون اپنون کی منزلت کرتا
پس کیا ہی جو کچہ کہ مین نے بیان
غیر تقدیر خالق ارضین
کوسے ئرشاید سفیہ ہو دلعن

ہوتی اگاہ کب قناعت سے
متنفس کبھی نہ ہوتی بہر
موت ہی کا خیال ہوتا ہے
جو کہ باقی ہین طول عمر بیان
کرین کبتک مشقت و محنت
سب اسی سی ہین کار دنیا
جو نہوتی مکارہ دنیا
جتنی ہین ذیحیات دنیا کی
نہ یہ ہوتی زمین دنیا تنگ
رہتی محروم نعمتونسی بشر
ہوتین مخصوص مردمان قلیل
چاہی عام ہوتی یہ خلقت
وسقدر بہرہ ہی نہ کم نہ زیاد
رہین موجود سب بنی آدم
یا نہ ہوتا چلن تناسل کا
جسکا سنتا کلام ذکر تا
تربیت کی عنایتی کچہ لذت
کون یون حفظ مرتبت کرتا
صاف اس بات پر یہ برہان
مالک ہفت آسمان و زمین
کری تدبیر ایزدی پر طعن

یہ نہ دی کسی کو چیز کوئی
موت کی یاد مین جو رہتی ہین
اور دنیا کی کسقدر ہین کام
رنج او تنہائی ہین زندگانی مین
کوئی منکر اگر کری یہ کلام
ہون یہ ایذائین آدمی سی دور
آدمی ہوتی مائل طغیان
او بہمین جنگ کا یون شور ہوتا ظاہر
لاجواب اسکا ہی جواب یہ ہے
نہ او نہین ملی نعمت دنیا
کہ عدم سی وہ آئی ہین اول
جسقدر جسکی قابلیت ہی
اہل غفلت اگر کرین شبہا
بیشتر ہو چکا جواب اسکا
ابن آپس مین کس طرح ہوتا
کون بچون کی پرورس کرتا
بی تصنع نہ وہ انی مطلق
مترتب جو ہین تمام ثواب
لوگ جو احتمال کرتی ہین
سب سفاہت سے سب حماقت ہے
کری احمق ہی سی یہ تقریر

رنج اسکا نہ ہو لبتی وہ کبہی
محن و رنج دہر سہتے ہین
اسی باعث ہی اونسی نفرت تام
ہوتی ہی آرزوی مرگ انہین
زندگی سی جو ہی اذیت تام
نہ ہو جینی سی پہر کسیکو نفور
دین و دنیا کا ہی ضرر ہا عیان
اس اصل کا ذہن کٹ ہوتا او
باصواب اسکا ہی جواب یہ ہے
نہ او نہین ملی نعمت عقبی
پایا دار وجود مین ہر دل
اوسکی حصی ہین اوسکی نعمت سے
بہی وہ نحنت چاہیئی تہا
اس ہین ہوتا فساد تنگی جا
ربط باہم کب اسطرح ہوتا
چارہ پوشش و خورش کرتا
آدمی مادر و پدر کا حق
ہوتی مفقود بیش رائی صواب
دل مین کچہ کچہ خیال کرتی ہین
حمق و نادانی و بلاہت ہے
کب ہی نظم جہان کی یہ تدبیر

ہین جو اس دہر مین بہت آزار — ظلم و جور و فساد پر سی نڈر
ستم اتو یا ضعیفون پر — در پی غصب مال و فکر ضرر

کار بد کرتی ہین بری تو شتاب — نہین ہوتا ہی اون پہ اونکو عقاب
کوئی ہوتا مدبر عالم — کوئی ہوتا مقدر عالم

بشر نیک ہوتی صاحب مال — سیم و زر سی یہ رہتی مالامال
کچہ نہ ملتا برونکو دنیا مین — رہتی دن رات فکر کالا مین

جرم و عصیان عمل مین جو لاتا — جلد اوسپر عقاب ہو جاتا
کر نہ سکتی قوی فساد و ستم — بیکسونکی یہ ہوتی رنج و الم

جس سی ہوتا گناہ جو صادر — پاتا تنبیہ یہ نہ کرتا پھر
ہی جواب اس خیال فاسد کا — ہی جواب اس مقال ناقد کا

یون جو ہوتا بڑی قباحت تہے — صورت ایسی خلاف حکمت تہے
ساری حیوانونسی ہی نوع بشر — اختیار و ارادہ سی باہر

کام ارادی سی کرتی ہین انسان — کہ ہو خوشنودی خدا بر آن
اعتقاد اجر آخرت کا ہی — اشتیاق ثواب عقبی ہے

اس سبب ہین مآل طاعات — اور کرتی ہین ترک منہیات
فائدی سب برطرف ہوتے — مفسدے طرفہ ہر طرف ہوتے

چارپایونکی طرح ہوتی بشر — کرتی اعمال ناروا سی ڈرکر
طمع دانہ و علف کرتی — اجر عقبی کو سب تلف کرتی

دل مین رہتا کسی خیال ثواب — کون یہ جانتا کہ کیا ہی عقاب
آدمیت سے ہوتی سب باہر — چارپایونکی طرح ہوتی بشر

عمل و فعل ہر بشر ہوتا — ہر نفع و مضرت دنیا
ہوتی غافل ثواب عقبی سے — ہوتی غافل عقاب عقبی سی

نیک کب کرتی کار نیک کبہی — ہان مگر بہر وسعت روزی
چہوڑتا کب یہ ظلم و فحش کوئی — کرتی عصیان ہوتی سب عاصی

وہ جو ڈرتی عقاب سی ڈرتی — اشتمال عذاب سی ڈرتے
کہ اوسی ساعت اون پہ آتا عذاب — دم کی فرصت لینی نہ پاتا عقاب

تاکہ بندونکی طاعت و افعال — آدمی کی عبادت و اعمال
ہوتی جاری اس امر حاضر پر — یعنی رہتا عفو ہوتا نکا ڈر

جب ہوتا یقین عقبا کا — تو نہ پاتی ثواب و اجر ذرا
مستحق ثواب روز جزا — نہ کبہی ہوتی بندی تہے یہ سزا

پاس ہوتی وہان کی نعمت سے — رہتی محروم باغ جنت سے
ہو کیا ہی جو قول طاعن کا — یعنی مذکور رفعت و ذکر عنا

عافیت اور ہی بلا کا ذکر — نہین کرتا کچہ اپنی دل مین فکر
یون نہین جسطرح وہ سمجہا ہے — بلکہ اسکی خلاف ہوتا ہے

کبہی ہوتا ہی پر موافق ظن — کبہی ہوتا ہی پر مطابق ظن
تجکو آتا ہی بیشتر یہ نظر — صلحا ہوتی ہین غنی اکثر

زندگی کرتی ہین رفاہ مین وہ — عیش کرتی ہین عز و جاہ مین وہ
اصلی تا نہ ہوتے وہم و گمان — نعمتین ہین فقط نصیب بدان

سب ہین کفار صاحب نعمت — اور ابرار کی لیی زحمت
باعث اختیار فسق یہ ہو — باعث اعتبار فسق یہ ہو

جبکہ ہو فسق کی سبب سے فلاح — سب کرین فسق اور چہوڑین صلاح
عمل فسق جب کرین اکثر — ہو نہی ان فاسقونسی سبکو ضرر

خود ہی پائیں ضرر یہ بدکردار
ہوں سزاوار قہر یہ اشرار

جس طرح غرق ہوگیا فرعون
اور وہ ہی جو اوسکی کافرعون

بعض اشرار کی عقوبت کو
اور ابرار کی مثوبت کو

کب ہی تدبیر ایزدی باطل
کب ہی تقدیر ایزدی باطل

بیشتر حاکمان روی زمین
کہ گر سزا اونکو مصلحت سی نہیں

ہوتی ہیں بعض تابع احکام
دیر میں اونکو دیتی ہیں انعام

بلکہ عاقل سمجھتی ہیں اسی خوب
جو کہ جاہل ہیں کہتی ہیں معیوب

یعنی قادر ہی خالق اشیا
ہی حکیم اور عالم و دانا

سچ یہ ہی اپنی خلق کو صانع
کس طرح چھوڑی مہمل و ضایع

دوسری ہو وہ جاہل تدبیر
تیسری وجہ اب کروں تحریر

سو ہیں تینوں کی تینوں امر محال
ہی بری انسی ایزد متعال

نہیں ہونی کا بالیقین عاجز
کہ کسی کام میں نہیں عاجز

کس طرح ہو سکیں یہ جاہل ہی
بلکہ دشوار ہی یہ عاقل سی

صاحب لطف و کامل رفعت
منعم باجلائل نعمت

یہ دلیلوں سی ہوگیا معلوم
صانع خلق قادر قیوم

کس قدر اپنی عقل ہی کوتاہ
پہونچی کب تا مصالح اللہ

کب رعایا کو نفع ہی معلوم
درک اسباب سی یہ ہیں محروم

اگر اسباب حکمت سلطان
جان جاتی رعیت سلطان

بعض احوال شاہ سی فی الحال
کرتی افعال حق پر استدلال

## پھر مثال دوم یہ فرمائی

تو مقرر کری کا وہ اظہار
کہ یہ بارد دوا ہی یا ہی حار

ہو نزول عذاب دنیا میں
سہیں خوار و خراب دنیا میں

کردیا مسخ بخت نصر کو
مار البقیس باعث شر کو

ہو اگر پھر مصلحت تاخیر
پائیں وہ اوس جہان میں تعزیر

## آپ اسکے مثال دیتے ہیں

ہوتی ہیں جب گناہگار شریر
کرتی ہیں انتقام میں تاخیر

ہی جو اون دونوں کا موہیں تاخیر
نہیں ہرگز منافی تدبیر

جب دلیلوں سی ہوگیا اثبات
ہوئی اچھی طرح یہ ثابت بات

چاہیے جیسا حال دیکھی شہ
حسن تدبیر پر کری وہ نظر

تین وجہیں ہیں یہاں مگر اسکی
ایک ہی عجز کردگار قوی

مانع اسمیں شرارت اسکی ہو
کہ نہ پہنچائی خبر بندو نکو

خالق خلق ایسی قدرت پر
اس کمال اور ایسی وسعت پر

نظر آتا ہی کیا نظام جہان
صورت مصلحت ہی ہمیں عیان

آشکارا ہی سر حکمت
کر سکی کون جہل سی نسبت

کیا شرارت سی ہو سکی منسوب
کیا خساست سے ہو سکی منسوب

حسن تدبیر خلق کرتا ہے
حسن تقدیر خلق کرتا ہے

کرتی ہیں شاہ بیشتر تدبیر
حکمتیں کرتی ہیں امیر کبیر

نہیں ہیں یعنی واقف اسرار
نہیں ہو سکتی کاشف اسرار

جان لیتی کہ صاف حکمت ہے
بادشہ صاحب کیاست ہے

کہ خدا بادشاہ شاہان ہے
صاحب حکمت نمایان ہے

جو کہ دو تین بار کہائی دوا
گرم یا سرد ہو اثر پیدا

شک نہ ہوگا کسی کو بھی اسمیں
مختلف ہوگا کب کوئی اسمیں

کیونکر ان جاہلوں کو ہی انکار — قدرت حق کی ہین این آثار
کہ نہ ہو عقل آدمی سی کبھی — انکی عشر عشیر کی گنتی
نہین اقرار نیکی تدبیر — نہین یہ قائل وجود تقدیر
مرد با فہم خودسری نکری — حکم اہمال کا کبھی نہ کری
حکمت نصف عالم دیگر — ہین وجود خدا کو کافی تر
صاحب عقل کو یہ کافی ہی — صاحب فہم کو یہ وافی ہی
کہ تو جس چیز کی کری تفتیش — دور ہو دل سی وہم کی تشویش
وضع عالم ہو تو کری تقدیر — پھر کری تو تامل و تدبیر

## ہی یہ ذکر مطالب دیگر

معنی موسموس زینت ہی — ہی یہ تفسیر اہل حکمت ہی
نہ تو تقدیر اسکا رکھا نام — نہ بکار اسمین کھلی نظام
ای مفضل تو اب تعجب کر — حکم کرتی نہین ہین بعض بشر
حیث وائین طبیب کرتی ہین — کیا خطائین طبیب کرتی ہین
بلکہ ہی اونکی خلق جائی عجب — اسمین آتا ہی نہتا ہی عجب
امر کونی امور عالم مین — نظر آئی جو اسطرح کا نہین
تھا عجیب چیز مانی مخذول — ہی عجب کی حکیم و نامعقول
خلق اشیا کی بعض حکمت سی — وہ جو آگہ نہتا سفاہت سی
ہی خطا وسنی حق تعالی پاک — سر بسر تھا خطا وہی ناپاک
جس سی اوس چیز مین نہی درک کرین — کہ نہ آئی جو عقل و دانش مین
کرتی ہین اپنی جہل سی انکار — یہی ہی اون لعینونکی گفتار
یہ جو کہی کہ رب ارض و فلک — نہین ہوتا ہی عقل سی مدرک

اس قدر ہین شواہد حکمت — اس قدر ہین شواہد قدرت
عقل ہو اس شمار سی معذور — صاف ہو اعتراف عجز و قصور
جو ہو فرض محال سی پنہان — نصف عالم مین حکمت رحمان
نہ ہو منکر کبھی مدبر کا — نہ ہو منکر کبھی مقدر کا
حسن تدبیر اسی سی ثابت ہی — حسن تقدیر اسی سی ثابت ہی
پس تو ہم بجا یہ ہون کیونکر — سب تو ہم روا یہ ہون کیونکر
چشم عقل صحیح و سالم سی — کنہ قدرت تجھی نظر آئی
پیش تقدیر کردگار عزیز — کیا ہی تدبیر بندہ ناچیز
رکہ گئی ہین حکیم یونانی — موسموس اسم عالم فانی
حسن تدبیر جو نظر آیا — یہ ثواب نظام کا دیکھا
استواری و محکمی کی لیی — کہتی ہین وہ لوگ زینت سی
کہ خطائین ہین صنعت طب مین — رات دن دیکھتی ہین گو آنکھین
حکم اہمال کرتی ہین نادان — پھر اہمال گو نہ پائین نشان
کہ او نہین ادعای حکمت ہی — ادعای شعور و فطنت ہی
کہ نہ ہو ظاہر اوسکی وجہ صواب — کرتی ہین یہ مذمت ہر باب
علم اسرار کا تو دعوا تھا — تو بہی اسدرجہ حمق اوسکا تھا
خلق کو تو خطا سی دی نسبت — پھر خالق ہی جہل کی تہمت
ہاین عجب تر ملاحدہ مردود — جانتی ہین یہ دشمن معبود
ہی جو اللہ دخل درک سی پاک — کر سکین کس طرح حواس ادراک
جس مین ادراک ہو ہمین دشوار — اوسکی ہستی کا کیا کرین اقرار
اسکا دیتی ہین یون سفیہ جواب — پیش عاقل ہی کیا کری یہ جواب

نہ ہو جو چیز عقل سی مدرک
عقل کو کب یہ رتبۂ ادراک
پھر کب آنکھو نسی ہو سکا ادراک
علم یہ آنکہ کا نہیں زنہار
تو نی دیکھا یہاں ہی عجز بصر
جان کو دیکھتی ہیں کب جاندار
اسقدر تو ہی عقل کو ادراک
کوئی احمق جو یہ کری تقریر
عقل ہی مثل درک قاصر ہے
دی ہی تکلیف معرفت اوسنی
تابع امر و نہی خالق ہو
نہیں تکلیف بہر مخلوقات
کہ بدن ہی سفید یا ہی سیاہ
کرین اذعان بادشاہی کا
جا کی خواہان دید سلطان ہو
خوب پہچان لون مین چہرہ حضور
یو نہیں کوئی کہی جو حمق شعار
پوچ و مجرم وہ بی ادب ہوگا
ہی حکیم اور ہی کریم و جواد
سب ہین اقرار کی صفات بیان
یو نہیں ہم کہتی ہین جواد و قدیر

نہیں اوسکا وجود بی شک
مدرک عقل کیا ہوا یزد پاک
کری حد سی زیادہ کیا ادراک
بلکہ ہی حکم عقل سی اظہار
حکم کرتی ہی صاف عقل بشر
گوکہ رکہتی ہین جان سب جاندار
کوئی صانع مرا ہی موجد پاک
کہ ہی بیجا خدا کی یہ تدبیر
کس طرح ہو احاطہ ظاہر ہے
ہوتی ہی طاقت بشر جتنی
جو کری حکم کی مطابق ہو
کہ یہ پہچانیں کنہ ذات و صفات
اور قد ہی دراز یا کوتاہ
پائیں فرمان پادشاہی کا
خوب سا معرفت کا خواہان ہو
نہیں تو بندگی مین ہو معذور
نکرون گا اطاعت غفار
بیگمان مورد غضب ہوگا
کیا ہی کنہ صفات اسی سی زیاد
کب صفات احاطہ کا ہو گمان
مالک و رازق و رؤف و خبیر

یہ جواب اسکا دیتی ہین مولا
رتبہ ادراک کا ہی آنکہونکو
دیکھی پتہر جو تو بروی ہوا
آتی آپ کس طرح پتہر
عقل خالق کی معرفت مین یونہیں
جان کیا ہو حواس سے مدرک
پر نہیں درک کنہ ذات و صفات
دی جو عبد ضعیف کو تکلیف
حضرت اسکا جواب دیتی ہین یا
عہدۂ معرفت سی برآئی
جادۂ شرع سی قدم نہ بڑہی
کب یہ تکلیف دیتی ہین سلطان
ہی تکلیف ہی رعیت پر
تو نہیں دیکھتا کہ کوئی اگر
جا کی سلطان سی کری یہ سوال
ہوگا بیشک وہ مہمل و نادان
کنہ اوسکی نہ جانونگا جب تک
کہی شاید یہ البتہ ناچیز
تو یہ فرماتی ہین جواب اسکا
ہی یہ اذعان ہی حکیم خدا
جو کہا لیہ مین خدا کی صفات

حق ہی ادراک عقل سی اعلا
اسکی رتبی سی پر جو اعلی ہو
جان لی گا کسیکی پہینک دیا
جا سکی گا نشیب سی اوپر
اپنی حد سی بڑہی مجال نہیں
پونہچیں کیا جان کی حقیقت تک
مدرک اوسکی صفات ہونگی نہ ذات
دی جو پہچاننی کو عقل لطیف
کیا ہی اعلا جواب دیتی ہین
ہو یقین وجود شک نہ کری
کری حکم خدا سی کم نہ بڑہی
کب یہ کرتی ہین خلق پر فرمان
رہین منقاد حکم سرتاسر
در دولت سرای سلطان پر
تو دکہا مجکو خوب اپنا جمال
مستحق عقوبت سلطان
ہرگز اوسکو نمانونگا تب تک
وصف کرتی ہو تم کہ ہی عزیز
بادشاہ و شفیع روز قیام
پر نہیں علم کنہ حکمت کا
یو نہیں ہی اون صفات کا اثبات

پر نہیں انکو درک کنہ صفات　　کب ہی عالم کو درک کنہ صفات
جو ہر چیز کی حقیقت سے　　نہیں آگاہ ہم فراست سے
ان مثالوں سے ہے یہ کام اعلے　　سب مثالیں ہیں قاصر و بیجا
کوئی تقریر اگر کرے لب یوں　　مختلف ہیں صفات اسمیں کیوں
نہیں انکی رسائیاں بیشک　　ساحت قدرت و بزرگی تک
چاہا یہ کنہ کا احاطہ کریں　　باوجودیکہ عجز ہی ان میں
بلکہ درک اونکی کنہ میں کن کو　　پست تر ہیں صفات و ذات سے جو
پست تر ہیں جو ذات یزداں سے　　عجز ہے جنکو درک و عرفان سے
کوئی واقف نہیں حقیقت سے　　سبکی سب آشنا ہیں صورت سے
بعض کہتے ہیں یہ ہی ایک فلک　　ہیچ سی خالی اسمیں کچھ نہیں شک
ایک اوس چرخ کا دہواں ہے یہ　　روشنی اوس سے یہ نکلی ہے
کہتے ہیں بعض ہی یہ شیشی کا　　ساختہ ہی یہ آبگینی کا
ڈالتا ہے شعاع عالم پر　　یہی ثابت ہوا ہی بس ہمپر
بعض کہتے ہیں ہیں بہت اجزا　　ایسی یہ جمع ہو گئی یکجا
یعنی ہے چاروں عنصروں سے جدا　　پانچواں عنصر اسکو ٹھہرایا
گفتگو بعض فلسفی کی ہے　　ہے گمان صفحۂ عریضی ہے
یو نہیں مقدار میں ہوا ہے خلاف　　حکمائی بہم کیا ہی خلاف
ہیں جو سورج میں مختلف اقوال　　سبکی ہیں بے حقیقتی پر دال
بالیقین ایک سے کہا نہ گیا　　کہ ہی کمیت آفتاب کی کیا
پر ہیں عاجز فلاسفہ کی عقول　　ہی حقیقت سورکہی مجہول
نہ ملی راہ عقل کو بیشک　　ساحت عزت الٰہی تک

یہ نہیں ظاہر جو ہی نمود فلک　　حکم کرتی ہیں ہی وجود فلک
یونہیں دریا کو دیکھتی ہیں ہم　　عمق و انتہا سے نامحرم
عقل ہی سوی معرفت ہادی　　جانب کوی معرفت ہادی
صاف اوسکی جو ہیں ہی کلام　　کہ ہیں قاصر عقول اور اوہام
گذری جو اپنی حد طاقت سے　　طلب کنہ و معرفت کی لیے
عاجز ادراک میں ہیں سب دانا　　درک کنہ صفات و ذات کجا
اس سبب سبکی سب ہوئی حیران　　گفتگو کرتی ہیں عبث ناداں
او نہیں ایک آفتاب لامع ہے　　دہر بہر پہ یہ روز طالع ہی
اس سبب آیا اختلاف تمام　　مختلف ہیں فلاسفہ کی کلام
ہو رہا ہی یہ آگ سی لبریز　　مشتعل ہو رہی ہی آتش تیز
بعض کہتی ہیں ہی بہ رنگ سحاب　　بس وہی ہی سحاب عالمتاب
اور عالم سی یہ بہر صورت　　کر رہا ہی قبول نار تپش
کوئی جسم لطیف کہتا ہے　　منعقد صاف آب دریا ہی
عقل بعضونکی یوں ہوئی ہی گم　　کہتی ہیں اسکو جوہر تجسیم
اور آب اختلاف شکل میں ہے　　سکو باہم خلاف شکل میں ہے
ہی بعضونکی نقش دل پہ ہی　　یعنی اسکا کرہ مدور ہے
بعض کہتی ہیں ہی برابر ارض　　بعض کہتی ہیں ہی یہ کمتر ارض
نہیں دخل حقیقت خورشید　　بہولی اصل حقیقت خورشید
سکبہ آتا ہی آفتاب نظر　　خوب حاصل ہی درک حسن بصر
کیا ہو درک حقیقت رحمان　　کہ نہیں کار حس اہل جہان

## باقر مجلسی کی ہی تقریر

اس محل میں ہوئی یوں تحریر — ترجمے میں کیا ہے یوں تحریر
سب عناصر سے ہے جدا جوہر — بیکان یہ ہے جو ہر دیگر
جسدم اسکو زمین سے ناپا — ایک سو سا ٹہ حصے ہے بڑا
ساری قولوں سے اسکو ہے ترجیح — سبکی نزدیک آج تک ہے صحیح
اب یہ فرماتے ہیں جناب امام — پہونچے اون پر درود اور سلام
باصواب اس کلام کا ہے جواب — کہ ملی کمر ہوں کو راہ صواب
جسطرح ہوتی ہیں یہان سر دار — کہ بناتے ہیں وہ در و دیوار
بلکہ معنی ہیں اس خدا کی اور — وہ جدا طور یہ علاحدہ طور
جیسے مخلوق ہے یہان ہر شے — یونہیں مخلوق نفس ناطقہ ہے
کوئی شاید کہے یہان یہ بات — کیون ہے اعلای والطف اسکی ذات
کیا ہے معقول ہے جواب اسکا — جو کہ ہو خالق تمام اشیا
کوئی پوچھے اگر ہیں کیا معنی — متعالی لطیف ہونے کے
کرتے ہیں یہ سوال جز و نکا — طلب معرفت ہے اسکی سوا
پہلے جانے وہ چیز ہے موجود — یا نہیں کچھ بھی اصل شے موجود
تیسری وجہ ہے یہ بعد اسکے — کہ حقیقت صفات کی جانے
سو یہ وجہیں ہیں کوئی جانے کا — درمیان وجود ذات خدا
کنہ ذات و صفات ہے دشوار — طلب معرفت نہیں درکار
دخل اوس چیز میں ہے غایت کا — جو ہے معلول ہے علت کا
پھر تو ہرگز نہیں ہے لازم بات — کرے دریافت کنہ ذات و صفات
جیسے ہے نفس ناطقہ کا وجود — نہیں شبہہ کسی کو ہے موجود
بلکہ تصدیق نفس ناطقہ کی — بو جو د تصور ذسے ہے

مثال خرنقات ہین جو حکیم — حال خورشید میں کیا رقم
شکل ہے آفتاب کی کروی — یہی مشہور ہے صحیح یہی
ملکہ ہے اور ربع دشمن ہے باد — کام کی بات ہے کہ ہے یہ یاد

## قول پاک جناب صادق ہے

جو کبھی کوئی ابلہ و نادان — کیون خدا خلق سے ہوا پنہان
اسطرح کچھ نہیں خدا پنہان — کہ ارادے سے وہ ہوا پنہان
تا رعیت کی انکہوں سے ہو نہان — عامیون پر ہو ہیبت سلطان
ذات اقدس ہے الطف و اعلے — کہیں ادراک عقل سے بالا
درک فکر و نظر سے ہے پاک — کریں فکر و نظر سے کیا ادراک
فکر و ادراک و وہم انسان سے — دانش و عقل و فہم انسان سے
چاہیے وہ جدا صفات میں ہو — سب سے اعلا ہر ایک بات میں ہو
صاف اعجاز امام کا ہے جواب — باصواب اس کلام کا ہے جواب
ہوسکے کا یہ چار وجہوں سے — کبھی ممکن نہیں بغیر اسکے
دوسری وجہ جانے یہ ہے — علم کنہ حقیقت ذات ہے
چوتھی یہ ہے کہ جانے دانا — علت و غایت وجود ہے کیا
بس یہی جان لیں کہ ہے موجود — ہے اوسی سے وجود شی موجود
کہ ہے اللہ علت ہر شے — علت و غایت خدا کب ہے
آدمی کو جب اوسکا علم ہوا — کہ ہے موجود خالق اشیا

## اسکی فرماتے ہیں مثال امام

کب یہ لازم ہے جانیں کنہ کو بھی — نہ کھلی کی کسیکو کنہ کبھی
ہے بوجہ من الوجوہ اچھے — آدمی کو ہے کافی و وافی

یونہیں امر لطیف روحانی
ہین بلاشک ہمیشہ پہچانی

پر حقیقت سی ہمکو کیا ہی خبر
یعنی ماہیت اسکی ہی کیونکر

کوئی نادان اگر کری تقریر
ہی تمہاری یہ علم کی تقصیر

کہ کیا وصف اسطرح اسکا
نہین معلوم وجہ کچہ گویا

دیتی ہین ابا امہات جواب
جس سی ہو جای معترض بیتاب

سلب کنہ معرفت کا حال
یونہین ہی جو کیا ہی نفی خیال

کہ احاطہ مین کنہ ذات و صفات
اسکی یہ نہین ہی ممکن بات

دوسری وجہ سی آتی ہی دیکہ
کہ نہین ایسی کوئی شی نزدیک

جو اثر جس مین ہی ہویدا ہی
ہر نشان وجود پیدا ہی

پہر یہ اک وجہ سی وہی خاص محض
کہ نہین ایسی کوئی شی غامض

نہین ایسا ہوا کوئی آگاہ
ساحت معرفت مین پائی راہ

عقل کا بہی یہی تقاضا ہی
نقل کا بہی یہی تقاضا ہی

شاہد اسکی ہی شش جہت مین عیان
ذات اسکی نظر سی ہی پنہان

لوگ جو صاحب طبایع ہین
بیگمان منکران صانع ہین

یون صفت کرتی ہین طبیعت کی
کام بیفائدہ نہین کرتی

سعی ہر شی مین کرتی ہی بیشک
پہونچی تا غایت و نہایت تک

ہی جو ابا ام ارض و سما
جس سی ہی قیام ارض و سما

دی طبیعت کو کس لیے یہ حکمت
کس لیے بخشی یہ سعی کی قدرت

یہ وثوق حقایق اشیا
یہ کمال توافق اشیا

لطف سی کر دیا عطا کسنی
مرحمت سی کیا عطا کسنی

نہ گذر جای تا طبیعت سی
چیز کی حد قابلیت سی

رای افکار بی شمار کری
عقل اگر تجربی ہزار کری

پہونچی کیا حکمت طبیعت کو
جانی کیا قدرت طبیعت کو

جو طبیعت کو کہتی ہین حکما
صاحب ادراک و باشعور ایسا

کہ سوا ہی عقول کافہ سی
یہ ورا ہی عقول کافہ سی

پہر اوسیکا کیا ہی یہ اقرار
جسکا کرتی تہی جہل سی انکار

قائل صانع حکیم علیم
ہو گئی تہی جو منکران قدیم

نام رکہتی ہین یہ خطا کی ہی
جاہلی سی یہ بات کیا کی ہی

اور اگر کہتی ہین طبیعت کو
بی شعور و ارادہ یہ بد خو

جیسی ثابت ہمین طبیعت ہی
بی شعور اور بی ارادت ہی

پہر یہ افعال جو ہوئی منسوب
جانب بی شعور کچہ نہین خوب

جسقدر قاعدی ہین حکمت کے
منطبق کیجیی اگر اونسی

ٹہہری یہ امر واضح البطلان
کرین آدمی پسند بیان

جتنی ذرات ممکنات ہین اب
کہہ رہی ہین زبان حال سی سب

صانع اپنا تو ہی حکیم و علیم
مبدع و مبدی قدیم و کریم

حکمای قدیم مین تہوڑی
اپنی نادانی و سفاہت سی

خلقتین جو آن ہین بی تاخیر
ہو گئی صاف منکر تدبیر

رہتی ہین اس گمان بیجا مین
خود بخود خلق ہوتی ہین چیزین

نہین کوئی مدبر و صانع
سب ہوا اتفاق سی واقع

لاتی ہین اپنی حمق پر حجت
ہوتی ہی جسکی جو عجب خلقت

عورتون سی خلاف عادت اگر
ایسا پیدا ہو کوئی وحشت سیر

پاؤن تک سر سی ہوتی انسان
جیسی ہوتی ہی خلقت انسان

ہو مگر کوئی ناقص اوسکا عضو ۔ یا زیادہ بیانِ اعضا عضو
شکل مین یا کہ یہ پیدا ہو ۔ یا خلاف بشر ہو پیدا ہو
اسکو ٹھہرائی ہین دلیل قوی ۔ شکی انکار کی سفیہ غوی
ہوتی ہین منکر مدبر یہ ۔ ہوتی ہین منکر مقدر یہ
تھا ارسطو حکیم جو دانا ۔ اوسنے رد کردیا کلام انکا
احمقو نکادیا یہ اوسی جواب ۔ خوب حاضر کیا یہ اوسی جواب
عارضی سی بیان جسم بشر ۔ کبھی حادث ہو کوئی چیز اگر
ناقص اوس سے ہو کوئی عضو جنین ۔ جای انکار کر دگا نہین
یعنی امر خدا ہین جو سی زیاد ۔ کار لطف و عطا ہین جو سی زیاد
حکمتین ہین مطابق قانون ۔ صنعتین ہین موافق قانون
ہی یہ حجت کوئی مدبر ہی ۔ صانع و حاکم و مقدر ہے
ای مفضل تو دیکھتا ہی عیان ۔ ہین جو حیوان قسم قسم یہان
امین ہین ایک نہج پر اکثر ۔ آتی ہین ایک طور سی نظر
اونگلیان پانچ دست و پا دو دو ۔ شاذ ہی جو خلاف انکی ہو
کسی علت کی وجہ سی یہ ہوا ۔ کہ وہ ہوتی ہی جسم مین پیدا
یا ہوا کوئی مادہ مین خلل ۔ کہ ہوا حاصل اوس سے وہ مختل
ہی مثل بی ضرر بلا تشبیہ ۔ کوئی صانع اگر بلا تشبیہ
چاہی ظاہر کری کوئی صنعت ۔ پر ہو آلات مین جو کچہ علت
ہو کی صنعت مین صورت دیگر ۔ نہین الزام نقص صانع پر
کب یہ تدبیر کی منافی ہے ۔ فہم ہو تو مثل یہ کافی ہے
جو کوئی اسجگہ کری یہ سوال ۔ یعنی قادر ہی ایزد متعال
چاہی کردی جناب رب غفور ۔ رحم و مادہ سی علت دور
بچہ پیدا ہو مستوی الخلقت ۔ پائی وہ جنس نوع کی صورت
حاکم خلق ایزد متعال ۔ اب یہ فرماتی ہین جواب سوال
اسلئی حق نی یہ عمل نکیا ۔ جان لین تا تمام اہل ذکا
سب ہون آگاہ خالق اشیا ۔ مجملی سب پر حقیقت اشیا
کہ نہین ہین فقط طبیعت سی ۔ صنع ثابت ہی انکی خلقت سے
ہون ہمیشہ جو ایک صورت پر ۔ نہ ہو امکان صورت دیگر
بلکہ ہی قدرت خدای جہان ۔ عمل و حکمت خدای جہان
کہ ہی گاہی چنان و گاہ چنین ۔ تا ہو ہر ایک کو یقین یہین
کری ہر ذی شعور استدلال ۔ کہ ہین محتاج ایزد متعال
سب ہین محتاج اوسکی قدرت کے ۔ اور ایجاد رب عزت کے
پو پہچین تا غایت کمال کو سب ۔ اور سمجھین جلال و عزت رب
احسن الخالقین ہی صانع خلق ۔ ناصر صادقین ہے صانع خلق

## ختم مجلس مین ہی کلام امام

ای مفضل جو مین نی تجکو دیا ۔ یاد کر جسقدر بیان کیا
کر ادا شکر خالق اکبر ۔ کہ ادای واسطی ہی نوع بشر
تابع دوستان خالق رہ ۔ شاکر امتنان خالق رہ
یہ دلائل کہی جو مینی بیان ۔ یہ شواہد جو کہدی اس آن
جز و کل سی بہت سے بہرہ اٹھا ۔ نفع منظور ہے اسمین میراہی
کر تو تدبیر اور عبرت کر ۔ دل سی کر خوب غور عبرت کر
کی مفضل نی عرض ای مولا ۔ تیری یاری سی مجکو ہی یارا

فہم و حفظ حدیث والا کا
پہر کہا یون امام صادق نی
کہ چکی جب یہ حضرت جعفر
یون امام ششم نی فرمایا
مین نی تحریر یہ حدیث جو کی
حافظ اسکا یہ ہو گیا ہون مین
وہی ہی حمد و شکر کا شایان
دل کو فارغ کر ای مفضل آ
دونگا مین علم عالم ملکوت
جو عجیب و غریب مخلوقات
جو مقام و مراتب انکی ہین
آ یہ سدرہ تجہی ہین دونگا علم
علم تحت الثری بہی دونگا تجہی
تیرا جی چاہی جب بہانسی جا
تو ہی حفظ و حمایت حق مین
مومنونکی ہین دل تیری طالب
خود کہونگا بیان و شرح کی بات
کہو دونگا تیری شک و ریب تمام
اب تہ اظہار ہی مفضل کا
اسقدر لیکی نعمتین آیا
مین و ہانسی یہ لطف و تہا کی پہرا

حمد شکران حق تعالی کا
یاد کرلی مشیت حق سے
غشی طاری ہوا مفضل پہ
کیسا پاتا ہی حال تو اپنا
ہوگیا بی نیاز یہ فدوی
کہ ہتہیلی سی پڑہ رہا ہون مین
حکمتین ہو رہی ہین جسکی عیان
کہونگا اور بہی مفضل سب
سنکی جسکو ہو ملحدونکو سکوت
جو ملائک ہین بنک ذات و صفات
جو کمال مناصب انکی ہین
کرونگا جن و انس سی با علم
واقف اچہی طرح کرونگا تجہی
تیرا جی چاہی جب بہان پہر آ
رہیو ظل حفاظت حق مین
جیسی پیاسی ہو من پانی کی طالب
علم دونگا بیان و شرح کی سات
تجہسی کہہ دونگا علم غیب تمام
اب تہ اقرار ہی مفضل کا
لیکی ایسی کرامتین آیا
کہ کوئی اسطرح نہ جاکی پہرا

دست اقدس امام نی انکی پر
جو خدا چاہی ای تکو کردیا
ہو کی بیہوش کر پڑا با ہوش
یہ مفضل نی سنکی عرض کیا
یون مری سامنی ہی سب حاضر
صنعتون پر نگاہ کرتا ہون
ہی یہ ارشاد جعفر صادق
جلد تجہسی بیان کردونگا
اپنی الطاف سی خدا نی کیا
جو خدا نی کہی صنوف ملک
علم دونگا تجہی مین ان سبکا
علم دونگا زمین ہفتم تک
جسقدر علم مین نی تجکو دیا
میری حاضر ہی یا کہ غائب ہے
میری نزدیک مرتبہ تیرا
مین نی وعدہ کیا ہی جو تجہسے
امر ہای عجب عیان ہونگی
اوسنی بہی یہ امام دین واقف
اپنی مولا کی پاس سے مین پہرا
کہ کسینی کبہی نہ پائی تہین
کرون بی انتہا ثنای خدا

رکہدیا سینہ مفضل پر
یہ حدیثین نہ ہو لیو زنہار
بعد اک آنکی جو آیا ہوش
آپکی تقویت سی ای مولا
ہون مین گویا ہتہیلی پر ناظر
حمد و شکر اسکا کرتا ہون
نور چشم پیمبر صادق
سر غیب، علوم ارض و سما
آسمان و زمین مین جو پیدا
جو خدا نی کہی صفوف ملک
اور بہی علم ہا انکی سوا
لیکی ذرو سنی علم النجم تک
ایک حصہ ہی جز و اجزا کا
تو ہر اک حال مین مصاحب ہے
کرم و لطف حق سی ہے اعلا
سائل او سکانہ ہو جو مجہسی
سر مکنون سب عیان ہونگی
کوئی جن چیز و سنی نہین واقف
شادمان قصد اپنی گہر کا کیا
کسکو یہ باتین ہاتہ آئی تہین
کرون حمد خدا ثنای خدا

## اب سنو نظم ترجمہ کا سبب

بحر معقول و قلزم منقول
تربیت دہ وحیٔ فروع و اصول

نور پروردگار خاک نشین
شجر میوہ دار خاک نشین

پیر و مظہر العجائب ہین
جیسی حاضر ہین ویسی غائب ہین

کوئی ہمدم نہین سوائی کتاب
کبھو یا نور بصر برای کتاب

صاحب علم صاحب توفیق
صاحب حلم صاحب تحقیق

اونکا فرمان واجب الاذعان
دل سی ہین اونکا تابع فرمان

علم فقہ و حدیث سی واقف
غامضات علوم کی کاشف

صبح سی شام تک کتاب و صیام
شام سی صبح تک قعود و قیام

نہین مطلب بطعام شیرین سے
کام اکثر کلام شیرین سے

رات دن ہی زبان پہ نام خدا
ورد اٹھون پہر کلام خدا

بھولی دنیا خیال عقبی ہین
بھولی عقبا خیال مولا ہین

ہی نماز حضور قلب مدام
ہر نماز رہتا ہی نور قلب مدام

ہی چراغ آفتاب سی روشن
دل ہی کس آب و تاب سی روشن

ہین یہ مہتاب آفتاب و ستارہ
یہ چمن زار ہین سحاب و ستارہ

نور ہین نور سی ہوئی مشتق
مرد موقن کو شک نہین مطلق

گو یہ ہین آفتاب چرخ برین
مثل سایہ مگر ہین خاک نشین

انہین سی ہی بلند رایت دین
کوس شہرت ہوا ہی نوبت دین

جہد کرتی ہین یہ تہجد مین
بیٹھتی ہین فقط تشہد مین

رات دن رو رہی دل ہی سوی خدا
طائر دل ہی مرغ قبلہ نما

سینہ مردہ ہی دل صفا انکا
موج زمزم ہی بوریا انکا

قبلۂ دین و کعبۂ ایمان
صاحب نہر نوذر و سلمان

تارک جاہ و حشمت دنیا
طالب کنج و نعمت عقبا

جرم مہتاب داغ پیشانی
ہی جبا نتاب داغ پیشانی

ایک اونکا ہی ظاہر و باطن
نیک اونکا ہی ظاہر و باطن

طبع باجودت و لطیف و ظریف
نام کاظم علی نجیب و شریف

اونکی ارشاد سی ہوئی یہ نظم
اونکی امداد سی ہوئی یہ نظم

عقل اونکی چراغ خانۂ دین
خلق مین تازہ باغ خانۂ دین

نہ دنونکو طعام و آب سی کام
نہ شبونکو قرار و خوابسی کام

دنکو تیغ زبان سی شغل غزا
پارۂ نان خشک شبکو غذا

نہین اندام پر نفوس حصیر
نام اللہ ہی بکفلم تحریر

ذکر دنیا کبھی نہین کرتے
فکر دنیا کبھی نہین کرتی

نہ جھکا سر کبھی سوای نماز
انہین سی ہی بنا رہی ہی نیاز

حضرت مجتہد کے ہین تلمیذ
داغ استاد دل مین ہے تعویذ

بحر استاد ہین گہر شاگرد
شجر استاد ہی ثمر شاگرد

کوئی زاہد نہین سنا اپنا
کوئی عابد نہین سنا ایسا

ہین کلید کنوز علم خدا
آشنای رموز علم خدا

گو ہی دریای علم گوہر پاک
مثل دریا مگر ہی بستر خاک

گو ریاضت سی ست ہے تن پاک
پر عبادتمین چست ہی تن پاک

کبھی تسبیح ہی کبھی تحمید
کبھی تہلیل ہی کبھی توحید

نہ یہ آہن نہ کعبہ مقناطیس
پر ہین لوہی سی انجذاب مین بیس

دل بھی ہین سوی کعبہ رجوع
آپ محراب ہین میان رکوع

کوکہ مخدوم خاص و عام ہین
ہادی خلق لاکلام ہین
پر نہین دیتی خدمت خدمت
خادمونکو بھی حسرت خدمت

ڈول خود کھینچتین ہین بہر وضو
ضبط دل پر ہی کس طرح قابو
گو زمانہ ہی انکا خدمتگار
کام لیتی سی پر ہی غیرت و عار

ہی ریاضت سی جسم پاک نحیف
پر نہین دیتی ایک کو تکلیف
دل و جان سے ہے عشق آل عبا
کیون نہ ہو انکو شوق کربل کا

ہی خیال ابوتراب انہین
خاک سی کیا ہوا جتاب انہین
جی سی ہین تابع امام حسن
تلخ ہین لذتون سی کام و دہن

یاد ہر دم ہین جو امام حسین
آب شیرین سی ہوتی ہین بیچین
کہاتی تہی نان خشک امیر کبیر
نائب حضرت بشیر و نذیر

یہ بہی جز قرص نان نہین کہاتی
نعمتین بیکران نہین کہاتی
یہی وارث ہی حکم پیغمبر
کیون نہ بیٹہین جہان سے چہپکر

شمع فانوس سان ہین گوشہ گزین
کر رہی ہین فروغ دین مبین
ابر مین آفتاب ہی پنہان
پر وہی ہی اثر میان جہان

دہی فیض ابر سی ہی آٹہ پہر
ہر جماد و نبات و حیوان پر
پردۂ شب مین ہی نہان سورج
پر افاضی مین ہے عیان سورج

سورج ایسا ہو یہ نہین ممکن
کہ دہی کوچہ گرد و ساکن
فیض دنیا ہی اوسے کو جاری
انسی جاری ہی فیض و ندرے

بنتی ہین تاب شمس سے یاقوت
انسی پاتی ہی روح ایمان قوت
جان کو ہی غم حسین سے کام
دلکو ہی ماتم حسین سے کام

کربلا کا خیال ہی دن رات
ذکر دشت قتال ہی دن رات
یاد ہی شمر کی جو خونخواری
دیدۂ دل سی ہی لہو جاری

عاشق شاہ کربلا ہین یہ
خضر راہ کربلا ہین یہ
کرتی ہین کافرونکو یہ مومن
کرتی ہین منکرونکو یہ موقن

تہا جو ناواقف حلال و حرام
ہو گیا واقف حلال و حرام
شکر رتبہ خدائی اونکو دیا
مُوتُوا قَبلَ اَن تَمُوتُوا کا

تابع ای ناسخ انکا ہو تو ہے
خاک شو پیش ازانکہ خاک شوے

## ہوتا ہی سال ختم نظم بیان

فضل سید اکنندہ مہ و سال
جب ہوا میری شامل احوال
بی خزان گل کہلا جو باغ سخن
اور حاصل ہوا فراغ سخن

دل مین آیا لکہون کوئی تاریخ
کہ رہی ختم نظم کی تاریخ
مصرع صاف عیب سی پایا
ترجمہ ہی حدیث امجد کا

چبکہ ای رشک ناسخ ذیشان
رشک حسان و غیرت سحبان
میری استاد شہر کی استاد
١٢٥٤
شہر کیا اہل دہر کی استاد

پا چکی نظم مثنوی سی فراغ
کہل گیا گلبن سخن کا باغ
ہین جو مجسی بجان و دل راضی
نام و تاریخ کی اشارت کی

حکم استاد مین بجا لایا
سب وہ ارشاد مین بجا لایا
نام رکھا سراج نظم اسکا
١٢٥٤
اس سی تاریخ نظم ہی پیدا

دل مین آیا کہ ایسی ہو تاریخ
صوری و معنوی ہو جو تاریخ
سنکی جسکو مورخان جہان
کہولین شاباش مین زبان بیان

مادہ باصواب موزون ہو
مصرع لاجواب موزون ہو
ہوئی تاریخ رشک نظم گہر
شرح اقوال صادق رہبر
١٢٥٤

# سبب طبع کا بیان مثنوی

بعد نعت رسول ختم رسل
انبیا و ائمہ و اصحاب
میری استاد کہ جنکی حبت یہ
اندنون کانپور مین تہا مین
کون نواب رشک مہر منیر
نام بہی آشکار روشن ہے
صاحب جود و بخشش و ایثار
حاتم اس دور مین اگر ہوتا
ایسی فیاض دو اگر ہوتی
ساتہ انکی جو لکھنؤ آیا
لیی آئی میان جی کو بہی
اور اسکا یہ حال فرمایا
لیکن اس شرط پر کہ دیکھو تم
لیی اجزای مثنوی اور
نہ ہی شائبہ معائب کا
حال استاد اگرچہ ظاہر ہی
ہی وہ نہین کا کلام بی تعقید
جیسی ناسخ مجا کئی دہومین
تین د... ...ربانی
جہلا مدح کیا رین انکی

آب پاک بتول ختم رسل
اولیای و ائمہ و اصحاب
نذر کی بادشاہ کو تب یہ
منقبض بہت تہا اسکا مین
تاب رشک مہر منیر
طبع بہی مہر وار روشن ہے
راغب جود و بخشش و ایثار
دم کردون قباب پر ہوتا
سونی کی سالیونکی کہر ہوئے
پہر مجہی قصد جستجو آیا
جنس صحت کی مشتری ہو بہی
ہو گی گر... ...یا
پہر تصحیح... ...صرف ارہوم
گیا تیقن سے
نہ ہی ستم سہو کاتب کا
جانتا ہی جو اوسنی ماہر ہی
یہی ہی لا کلام بی تعقید
شعرای زبان اردو مین
اہل انصاف جنسی شربائی
دہوم ہی اہل علم مین انکی

بعد حمد خدای بی ہمتا
بعد مدح معززان خدا
اسکی چہپنی کا حال لکہتا ہون
اوسی سال انتقال فرمایا
تہا مقدر سی نوکر نواب
مہر پایا تخلص انور
بحر مین کیونکر آئین نام و خطاب
اسپر نامدار ضیغم جنگ
قدر اہل کمال کرتی ہین
رہین اقبال و جاہ و حشمت سے
اکدن مولوی شہید آئی
آئی ہی دی یہ مثنوی مجکو
کہ ارادہ ہی طبع کا اسکی
شوق اسکا جو تہا زیادہ مجہے
کہ یہ چہپوائین کی ضرور اسکو
نظم کا رنگ بی زوال رہی
کہ وہ موجد ہوئی فصاحت کے
صحت لفظ ہی عیان اسمین
بکب ہوا کوئی
اور جو لوگ انکی منکر ہین
دیکہی مرتبہ تخلص کا

ایزد ذو العلای بی ہمتا
تابعان و مہذبان خدا
ابتدای مآل لکہتا ہون
اوسی سال ارتحال فرمایا
بخت یاور سی نوکر نواب
یون ہی کسکا تخلص انور
کونسی مین کہا سمائین نام و خطاب
خلف باوقار ضیغم جنگ
بائمر کو نہال کرتی ہین
رہین اجلال و جاہ و حشمت سے
شام کو مثل ماہ عید آئی
دولت بی زوال دی مجکو
دہوم مچ جای جابجا اسکی
بلکہ کرنا تہا استفادہ مجہی
شہرہ پاتا ہی دور دور اسکو
دشمنون کی زبان لال رہی
سب مقلد ہوئی فصاحت کے
کچہ نہین حاجت بیان اسمین
ہند یونہین عجیب ہوا کوئی
کب فن شاعری ماہر ہین
دیکہی مدرجہ تخلص کا

واہ کیا خوب ہی کلام انکا | تا قیامت رہیگا نام انکا
ایسی گردسنی پائی ہین | مستعد کسکی ہاتھ آئی ہین
ایک دو ہون تو نام بہی لکہون | حصر ہو تو کلام بہی لکہون
ہوئی ہی ختم کس زمانی مین | الغرض ہین یہ اس زمانی مین
باعث فخر درگہ شاہان | شاہ واجد علی شہ شاہان
سیر کی خوب لطف اوٹہایا خوب | خوب دیکہا تو اسکو پایا خوب
دوست میری ہین حاج حرمین | انس کرتی ہین حاج حرمین
اونکو دی اسکی طبع کی تکلیف | گو بظاہر او نہین ہوئی تکلیف
نوبت طبع جسکو ہی آئی | فکر تاریخ طبع کی آئی
بسکہ تہین حال نظم مین محسوب | ہو گئین حال نظم مین محسوب
مثنوی ہی یہ حال ہی جیسی | سہل تر بول چال ہی جیسی
ناکہان شعر عیب سی پایا | خالی و پاک عیب سی پایا
سب اسی مثنوی کو کہتی ہین

یون تو استاد سیکڑون گذری | سخن ایجاد سیکڑون گذری
علم و شعر و کمال مین اچہی | ذات مین بول چال مین اچہی
سیکڑون سی زیادہ ہین شاگرد | قابل استفادہ ہین شاگرد
کہ زمان سلف سی بہتر ہے | دور سلطان خلق پرور ہے
فلک عز و افتخار و شرف | جسکی محکوم ہین وقار و شرف
یکقلم کر کی حد و کد ہے | اصل کی نقل ہین یہ خود لکہی
ہی محمد حسین نام اونکا | نیک ہی ایک ایک کام اونکا
پر ثواب اسکا حد نہین رکہتا | منتہا تا ابد نہین رکہتا
گو کہ پہلی کہی تہین تاریخین | مندرج ہو رہی تہین تاریخین
دہیان آیا کہ ایسی ہو تاریخ | نہ لکہی ہو کسی جو تاریخ
یو نہین تاریخ بی تکلف ہو | وہ بہی خوش ہو جسی تکلف ہو
نہین ہین غیر بکہ مصرع | شعر ادا ہی ہر مصرع
بس اسی کو کہتی ہین

۱۲۶۵

## قطعہ تاریخ از ماہر فن شیخ ...

جب عنایات رب یزدان سے | چہپ گئی مثنوی خوش اسلوب
اوسکے تاریخ طبع ... نے | یون کہی مثنوی چہپی کیا خوب

سنہ ۱۲۶۵ ہجری